حاجب کی مدد کر رہا تھا۔ سیف الدولہ نے اہل دمشق سے مدد مانگی، اور انوجور، اخشید مصر، کا حاکم دمشق، ظالم بن سلال، اس کی مدد کو پہنچا۔

اس اثناء میں رومانوس مرچکا تھا۔ اس نے دو کم عمر بیٹے، بازیل اور قسطنطین چھوڑے تھے۔ نقفور نے اب قسطنطنیہ جانے کا ارادہ کیا۔ مگر وہاں اس کے بہت سے دشمن موجود تھے۔ بہر حال نقفور اپنے مقصد میں کامیاب ہوا، اور دوبارہ ایشیا کا دمستق مقرر کر دیا گیا۔ قسطنطنیہ کے یہ سیاسی انقلابات مسلمانوں کے لئے مفید ثابت ہوئے۔ کیونکہ نئی جنگ کی تیاری میں اب بہت دیر تھی، اور اس عرصے میں شام اور ان صوبوں کے مسلمانوں کو، جو یونانی علاقے کی سرحد پر واقع تھے، دوبارہ طاقت حاصل کرنے اور جنگ کی تیاری کرنے کا موقع مل گیا۔

سنہ ۳۵۲ (سنہ ۹۶۳ - ۹۶۴) میں سیف الدولہ یونانیوں کے خلاف روانہ ہوا۔ وہ بذات خود درہائے کوہ کے پاس ٹھہر گیا، اور نجا فوج لے کر ملطیہ کے علاقے میں داخل ہوا۔ وہ اٹھارہ دن تک یہاں رہا، اور تمام سر زمین کو خوب پامال کر کے سالم و غانم واپس آیا۔ اب مسلمانوں پر ایک نئی مصیبت پڑی۔ اس وقت تمام مسلمان حکمرانوں میں صرف سیف الدولہ ھی تھا جو برسوں سے اسلامی سرحد کی حفاظت کر رہا تھا۔ لیکن سنہ ۳۵۲ کے شروع (اواخر جنوری سنہ ۹۶۳) میں اس پر فالج کا اتنا سخت دورہ ہوا کہ بدن بالکل سن ہو گیا اور زیست کی کوئی امید باقی نہ رہی۔ باوجود اس دورے کے وہ اس مہم میں نجا کے ساتھ تھا۔ واپسی میں اس پر ایسی غشی طاری ہوئی کہ لوگوں کو اس کی موت کا یقین ہو گیا۔ اس وقت اس کا بھتیجا، ھبتہ اللہ بن ناصر الدولہ، جو اس کی طرف سے حران کا حاکم تھا، اس کے ہمراہ تھا۔ اس نے موقع کو غنیمت سمجھا، اور سیف الدولہ کے ایک غلام کو، خانگی جھگڑے کی بنا پر قتل کر ڈالا۔ سیف الدولہ کو جب افاقہ ہوا تو ھبتہ اللہ سزا سے بچنے کے لئے حران بھاگا۔ یہاں آکر اس نے لوگوں کو اپنے چچا کی موت کا یقین دلایا، اور ان سے اپنے آپ کو مستقل حکمران تسلیم کرا لیا۔ سیف الدولہ نے نجا کو اس کے تعقب میں روانہ کیا۔ جب نجا قریب پہنچا تو ھبتہ اللہ حران سے اپنے باپ کے پاس موصل چلا گیا۔ نجا ۲۷ - شوال کو حران پہنچا۔ وہاں کے عمائد کو گرفتار کر کے ان پر بھاری جرمانہ کیا، اور سخت ترین سزائیں دے کر پانچ دن کے اندر یہ رقم وصول کر لی۔ یہ رقم اتنی تھی کہ اسے ادا کرنے کے لئے اہل حران نے اپنے

گھر کا سامان تک بیچ ڈالا۔ اس طرح بے انتہا مال و دولت لے کر نجا نے حران کو اس کے حال پر چھوڑا، اور حلب کو واپس ہوا۔ حران میں اب چونکہ والی نہ رہا تھا، اس لئے اہل شہر کی جان و مال دونوں غیر محفوظ ہو گئے، اور شہر مفسدوں کا ملجا و ماوا بن گیا [١]۔

نجا کو جب اتنی دولت میسر آئی، تو بجائے اس کے کہ اس کا حساب دیتا، اور اپنے ولی نعمت کا شکر گذار ہوتا، اس نے بغاوت پر کمر باندھی۔ سنہ ٣٥٣ (سنہ ٩٦٤) میں وہ میافارقین کے قصد سے روانہ ہوا، اور وہاں سے بلاد ارمینیہ کا رخ کیا۔ اس علاقہ پر ایک عرب ابوالورد قابض تھا۔ نجا نے اسے شکست دی، اور اسے قتل کر کے، اس کے علاقے پر جس میں خلاط، ملازکرد، اور موش وغیرہ کے شہر شامل تھے قبضہ کر لیا۔ یہاں بھی بیشمار دولت اس کے ہاتھ لگی۔ اب اس نے سلطان معزالدولہ بویہ سے حمدانیوں کے خلاف خط و کتابت شروع کی۔ سیف الدولہ نے نجا کا پیچھا کیا، اور جب وہ میافارقین پہنچا تو نجا وہاں سے بھاگ گیا۔ سیف الدولہ نے ان تمام علاقوں کو جن پر نجا قابض ہو گیا تھا، دوبارہ فتح کر لیا۔ نجا کی فوج منتشر ہو گئی، اور خود اس کا بھائی سیف الدولہ کے پاس آ گیا۔ اس شخص نے آخر نجا کو ترغیب دے کر اسے سیف الدولہ کے دربار میں بلا لیا۔ سیف الدولہ نے بھی اس کے تمام قصور معاف کر دئے، اور پھر پرانے عہدہ پر بحال کر دیا۔ لیکن ماہ ربیع الاول سنہ ٣٥۴ (مارچ سنہ ٩٦٥) میں سیف الدولہ کے چند غلاموں نے اسے قتل کر ڈالا [٢]۔

---

[١] ابن اثیر ج ٨۔ ص ٢٠٥ — [٢] ابن اثیر ج ٨۔ ص٢٠٦۔ ابن مسکویہ (ج ٢۔ ص ٢٠١) کا بیان ذرا مختلف ھے۔ فریٹاگ (ص ٢٠٩) کا بیان بھی ابن اثیر سے مختلف ھے۔ وہ وہ لکھتا ھے کہ سنہ ٣٥٥ (٩٦٥) میں جب یونانیوں اور مسلمانوں میں قیدیوں کا تبادلہ ہوا ھے، تو نجا زندہ اور میافارقین پر قابض تھا؟۔ چنانچہ تبادلہ سے قبل سیف الدولہ کو اس کی طرف توجہ کرنی پڑی تھی۔ اس نے میافارقین کا محاصرہ کیا، اور محصورین سے کہا کہ نجا کو اس کے سامنے کرو۔ جب اس نے نجا کو برج پر دیکھا تو نام لے کر اسے آواز دی نجا نے فوراً جواب دیا ''لبیک یا مولانا''، اس سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ اطاعت قبول کرنے کے لئے تیار ھے۔ چنانچہ اسی دن وہ سیف الدولہ کے دربار میں (باقی نوٹ ملاحظہ ہو صفحہ ۴٧ پر)

۶ جمادی الثانی سنہ ۳۵۳ (سنہ ۹۶۴) کو سیف الدولہ کی بہن خولہ کا انتقال ہوا۔ یہ حادثہ سیف الدولہ کے لئے بہت سخت تھا۔ کیونکہ خولہ ہمیشہ اس کی ہمدرد اور مددگار رہی تھی۔ چنانچہ جب یونانیوں نے حلب فتح کیا ہے تو اس نے (۱۰۰۰۰) درہم سے سیف الدولہ کی مدد کی تھی۔ متنبی نے اس کا ایک مرثیہ لکھا، جس کا مطلع ہے۔

یا اخت خیر اخ — یا بنت خیر اب [۱]

(۷)

اس اثناء میں قسطنطنیہ پھر ایک سیاسی انقلاب کا اکھاڑا بن چکا تھا۔ ہم لکھ آئے ہیں کہ اس سے قبل نقفور قسطنطنیہ گیا تھا، اور باوجود مخالفت کے دوبارہ ایشیاء کا دمستق مقرر ہوا تھا۔ دارالسلطنت میں بدستور سازشیں جاری رہیں، جن کا نتیجہ آخر یہ ہوا کہ ایشیا کی فوج نے قیصریہ میں نقفور کے قیصر ہونے کا اعلان کر دیا۔ اب وہ یانس بن شمشقیق کو دمستق مقرر کر کے، فوج کے بڑے حصے کے ساتھ قسطنطنیہ چلا گیا۔ یہاں اس کی زیادہ مخالفت نہیں ہوئی بلکہ اہل شہر نے بھی اسے قیصر تسلیم کر لیا۔ اس دوران میں لازمی طور پر دمستق کو جنگ سے ہاتھ اٹھانا پڑا، اور مسلمانوں کو مزید تیاری کا موقع مل گیا۔

آخر سنہ ۳۵۳ (۹۶۴) میں دمستق نے مصیصہ کا محاصرہ کیا۔ باوجودیکہ یونانیوں نے فصیل کے ایک حصہ کو منہدم کر دیا، مگر مسلمانوں نے ان کا ایسا سخت مقابلہ کیا کہ وہ شہر

---

(بقیہ نوٹ صفحہ ۴۶) حاضر ہوا، اور دوبارہ اپنے پرانے فرائض انجام دینے لگا۔ جب سیف الدولہ کو ہر طرح اطمینان ہو گیا تو اس نے اسے خلعت عطا کی، اور قدیم عنایات مرعی رکھیں۔ لیکن اس کے بعد نجا زیادہ دن زندہ نہ رہا۔ ایک مرتبہ شراب نوشی کے جلسہ میں نجا نے کسی امیر کو بداخلاقی سے مخاطب کیا، اور ایک دوسرے امیر کبجک نے اسے وہیں جلسہ میں قتل کر دیا۔ سیف الدولہ اس وقت بیمار تھا، اور جلسہ میں موجود نہ تھا۔ اس لئے اس قتل کا الزام اس پر نہیں ہے۔ مزید برآں جب سیف الدولہ کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی، تو اس نے ان تمام لوگوں کو جو اس قتل میں شریک تھے موت کی سزا دی۔ مگر ابن مسکویہ (ج ۲۔ ص ۲۰۹) نے بھی نجا کا قتل سنہ ۳۵۴ ہی کا واقعہ بتایا ہے۔

[۱] فریٹاگ۔ ص ۲۰۵۔

پر قابض نہ ہو سکے - یونانیوں نے اس ناکامی کا بدلہ اس طرح لیا - کہ مصیصہ کے مضافات کو جلا ڈالا - یہی حال اذنہ اور طرسوس کے مضافات کا ہوا، کیونکہ ان شہروں کے باشندوں نے اہل مصیصہ کی مدد کی تھی - ان لڑائیوں میں (۱۵۰۰۰) مسلمان یونانیوں کے ہاتھ سے قتل ہوئے - وہ صرف پندرہ روز اسلامی علاقے میں ٹھہرے، مگر ان کی کوئی مزاحمت نہیں کی گئی - اس کے بعد قحط کی وجہ سے یونانی واپس چلے گئے؛ مگر جانے سے قبل دمستق اہل مصیصہ، اذنہ اور طرسوس سے کہہ گیا کہ وہ شکست کھا کر نہیں جا رہا، بلکہ قحط کے سبب سے مجبور ہو گیا ہے، اور بہت جلد وہاں واپس آئیگا - اس عرصہ میں جو لوگ شہر خالی کر دینگے وہ بچ جائینگے، ورنہ اس کی واپسی کے وقت جو شہر میں ہونگے قتل کر دئے جائنگے - اس دوران میں ایک خراسانی کے ماتحت (۵۰۰۰) نفوس جہاد کی غرض سے ارمینیہ اور میافارقین ہوتے ہوئے ماہ صفر میں سیف الدولہ کے پاس پہنچے - سیف الدولہ انہیں لے کر یونانی علاقہ کی طرف روانہ ہوا - مگر اس عرصہ میں یونانی واپس جا چکے تھے - قحط کی وجہ سے خراسانیوں کا وہاں ٹھہرنا ناممکن ہو گیا، اور یہ لوگ براہ بغداد اپنے اپنے وطنوں کو واپس چلے گئے [۱] -

ذہبی نے بیان کیا ہے کہ اسی سال سیف الدولہ نے یونانی علاقہ پر حملہ کر کے (۲۰۰۰) قیدی اور (۱۰۰۰۰۰) مویشی حاصل کئے، اور پھر حران اور ملطیہ ہوتا ہوا وہ آمد آ گیا [۲] -

ابن تغری بردی نے لکھا ہے کہ یونانیوں نے حلب کے نواح میں ایک قلعہ پر حملہ کیا، اور اس پر ان کا قبضہ ہونے ہی والا تھا کہ سیف الدولہ کی فوج مقابلے کے لئے پہنچ گئی - اس جنگ میں (۵۰۰) یونانی کام آئے، اور باقی گرفتار کر لئے گئے - پھر معلوم ہوا کہ یونانی دوبارہ مصیصہ پر حملہ آور ہوئے ہیں، اور گرد و نواح کے علاقے کو تاخت و تاراج کر رہے ہیں لیکن پہلے کی طرح اس دفعہ بھی قحط کی وجہ سے وہ لوگ زیادہ دیر تک نہ ٹھہر سکے - اہل مصیصہ اور طرسوس نے ان کا تعقب کیا، بہت سے یونانی قتل ہوئے، اور بے شمار قید کئے گئے - یونانی فوج کی تعداد اور (۳۰۰۰۰) بیان کی جاتی ہے [۳] -

---

[۱] ابن اثیر ج ۸ - ص ۲۰۷ - ابن تغری بردی ج ۲ - ص ۳۶۷ - فریٹاگ ص ۲۰۵ - ابن مسکویہ ج ۲ - ص ۲۰۲ [۲] فریٹاگ - ص ۲۰۶ - [۳] ابن تغری بردی - ج ۲ - ص ۳۶۷ -

سنه ۳۵۲ (سنه ۹۶۴) میں ھی قیصر نقفور کی ایك سفارت سیف الدوله کی خدمت میں اس مقصد کے لئے حاضر ھوئی که قیدیوں کا تبادله کر لیا جائے۔ اس سفارت کا استقبال نہایت تزك و احتشام سے کیا گیا۔ سیف الدوله نے دربار منعقد کیا، جس کے لئے ایك خیمه خاص طور پر بنوایا گیا تھا، جس کی بلندی (۵۰) ذرع تھی [۱]۔ اسی سال قرامطه نے سیف الدوله سے استدعا کی که کچھ لوھا انہیں دے دیا جائے، چنانچه اس نے بہت سا لوھا ان کے پاس بھیجا، جو براہ دریائے فرات پہلے ھیت لایا گیا، اور پھر خشکی کے راسته سے ھجر پہنچا دیا گیا [۲]۔

سنه ۳۵۴ (سنه ۹۶۵) قیصر نقفور نے ایك نیا شہر قیصریه (قیساریه [۳] ؟) کے نام سے آباد کیا، تاکه اسے مرکز قرار دے کر ھر وقت اور ھر موسم میں اسلامی سرحد پر حمله کیا جاسکے۔ وہ خود قیصریه میں رھنے لگا، اور اپنے باپ کو بطور نائب قسطنطنیه میں مقرر کیا [۴]۔ اھل مصیصه اور طرسوس نے، یونانیوں کے اس قدر قریب ھونے سے خوف زدہ ھوکر، نقفور سے خط و کتابت کرکے اس کی اطاعت قبول کرلی، اور استدعا کی که ان پر کسی کو حاکم مقرر کردیا جائے۔ نقفور نے یه درخواست منظور کرلی۔ مگر پھر اسے معلوم ھوا که اھل طرسوس ایسے سخت قحط کی مصیبت میں مبتلا ھیں که ھر روز تین سو آدمی بھوک سے مر رھے ھیں [۵]۔ اس لئے وہ وعدے سے پھر گیا، مسلمانوں کے ایلچی کے سر پر وہ خط جلادیا جو وہ لیکر آیا تھا، جس سے اس کی داڑھی جل گئی۔ اور کہا که،، تمہاری حالت وھی ھے جو موسم سرما میں سانپ کی ھوتی ھے۔ جب اسے سردی لگتی ھے تو ضعیف ھوجاتا ھے، اور دیکھنے والا سمجھنے لگتا ھے که مرگیا ھے؛ لیکن جب اس کے پاس جاکر اس پر احسان کرنے

---

[۱] فریٹاگ۔ ص ۲۰۶۔ ابن تغری بردی ج ۲۔ ص ۳۶۶ — [۲] ابن تغری بردی ج ۲۔ ص ۳۶۶۔ ابن مسکویه ج ۲۔ ص ۲۰۳ — [۳] ابن تغری بردی۔ ج ۲۔ ص ۳۶۹۔ ابن مسکویه۔ ج ۲۔ ص ۲۱۰ — [۴] ذھبی۔ ج ۱۔ ص ۱۷۲ — [۵] فریٹاگ (ص ۲۰۷) لکھتا ھے که نقفور کو ان مقامات کی بدحالی کی کیفیت اس طرح معلوم ھوئی تھی که اس سے وعدہ کیا گیا تھا که اگر وہ اھل طرسوس اور مصیصه کی درخواست قبول کرلیگا تو یونانی قیدی رھا کردئے جائنگے۔ چنانچه مسلمانوں نے اپنا وعدہ پورا کیا۔ ان یونانیوں نے نقفور کو اھل ملك کے مصائب سے مطلع کیا۔ اسی بنا پر اس نے نقض عہد کیا۔ اور جنگ کی تیاری شروع کردی۔ ذھبی ج ۱۔ ص ۱۷۲ —

لکھتا ھے وہ فوراً ڈس لیتا ھے۔ اسی طرح تم بھی ضعف کی حالت میں خوشامدین کرتے ھو اور اگر تمہیں چھوڑدوں تو مضبوط ھوکر مجھی کو تکلیف پہنچاؤ گے [۱]۔

اس کے بعد ھی سنہ ۳۵۴ (سنہ ۹٦۵) میں نقفور نے مصیصہ پر حملہ کیا۔ یہ شہر دریائے جیحان (Pyramus) کے کنارے، انطاکیہ اور یونانی علاقہ کے درمیان، شام کی سرحد پر، طرسوس کے قریب واقع تھا، اور مدتوں سے اس سرحد پر مسلمانوں کا زبردست فوجی مرکز سمجھا جاتا تھا۔ یہ نہایت معمور اور بارونق شہر تھا، اس کی آبادی دو لاکھ بیان کی جاتی ھے۔ اس کے گرد بکثرت باغ تھے، جنھیں دریائے جیحان سیراب کرتا تھا [۲]۔ نقفور نے شہر کا محاصرہ کیا، اور آخر (۴۰۰۰) آدمی کھوکر اسے فتح کرنے میں کامیاب ھوا۔ اھل مصیصہ نے بھاگ کفربیا میں پناہ لی، مگر جب یہ مقام بھی یونانیوں نے فتح کرلیا تو اھل مصیصہ کا قتل عام کیا گیا، اور جو باقی رھے انھیں قسطنطنیہ منتقل کردیا گیا [۳]۔

مصیصہ کو فتح اور تباہ کرکے نقفور طرسوس کی طرف متوجہ ھوا۔ روایت ھے کہ اسے ھارون الرشید کے عہد میں تعمیر، یا کم از کم دوبارہ تعمیر کیا گیا تھا، اور خلیفہ نے اسی شہر کو اپنے نئے سرحدی صوبے العوصم کا صدر مقام بنایا تھا۔ یہ شہر شام کی سرحد پر، انطاکیہ، حلب اور یونانی علاقہ کے درمیان واقع تھا۔ اس کے گرد دوھری فصیل اور وسیع خندق تھی۔ شہر میں داخل ھونے کے چھ دروازے تھے، اور دریائے بردان شہر کے بیچ میں سے ھوکر گذرتا تھا۔ سرحد پر سب سے زیادہ مستحکم اور اھم مقام ھونے کی وجہ سے اسلامی دنیا کے ھر حصے کے مجاھدین یہاں جمع تھے، جو امن کے زمانے میں اپنے اپنے کاموں میں مشغول رھتے اور جنگ کے وقت ھتیار اٹھا لیتے۔ ان کے گذارے کے لئے بڑے بڑے اوقاف تھے۔ یہ حالت سنہ ۳۵۴ تک جاری رھی، مگر اس سال کے قحط کی وجہ سے یہاں کے حالات بے حد زبون ھوگئے تھے، اور باشندوں میں دشمن کا مقابلہ کرنے کی سکت نہ رھی تھی۔

---

[۱] ذھبی۔ ج ۱۔ ص ۱۷۲۔ ابن مسکویہ ج ۲۔ ص ۲۱۰۔ [۲] یاقوت۔ لفظ مصیصہ۔ ابوالفداء ج ۲۔ ص ۱۰۴۔ لی اسٹرینج: ص ۵۰۵، ۵۰٦۔ [۳] ابوالفداء ج ۲۔ ص ۱۰۴، ۱۰۵۔ فریٹاگ ص ۲۰۷۔ ابن مسکویہ ج ۲۔ ص ۲۱۱، ۲۱۲۔ حاشیہ (۱)۔

نقفور کے حملے کے وقت رشیق النسیمی سیف الدولہ کی طرف سے یہاں کا حاکم تھا۔ اس نے اس شرط پر شہر یونانیوں کے حوالے کر دیا کہ مسلمانوں کو وہاں سے چلے جانے، اور جس قدر مال وہ اٹھا سکیں لے جانے کی اجازت دی جائے۔ مگر شہر میں داخل ہونے کے بعد یونانی فوج کے ہر سپاہی نے ایک ایک مسلمان کے گھر پر قبضہ کر کے اسے نکال دیا، اور اس کے مال و اسباب پر متصرف ہو گیا۔ یہاں تک ہوا کہ باپ اپنی اولاد سے بچھڑ گئے، بیویوں نے اپنے شوہروں کا ساتھ دینے سے انکار کر دیا، اور لوگ نہایت بے سر و سامانی کی حالت میں اپنے وطن سے چل کھڑے ہوئے۔ شہر یوں برباد ہوا اور اہل شہر تباہ و بدحال انطاکیہ چلے گئے جو طرسوس میں رہے وہ یا تو قتل ہوئے اور یا عیسائی ہو گئے۔ یاقوت لکھتا ہے کہ طرسوس پر یہ گزر رہی تھی، اور سیف الدلہ میا فارقین میں عیش کر رہا تھا۔ دوسرے حکمرانوں کو آپس کے جھگڑوں سے اتنی فرصت نہ تھی کہ مسلمانوں کی حفاظت اور جہاد کا فرض ادا کریں [۱]

ابن اثیر نے بیان کیا ہے کہ نقفور نے طرسوس کی جامع مسجد کو اصطبل بنا لیا تھا، اور اس کا منبر جلا ڈالا تھا۔ مسلمانوں کے چلے جانے کے بعد اس نے شہر دوبارہ آباد کیا، اور بے انتہا سامان خوراک وہاں بھیجا۔ یہاں تک کہ اہل شہر پھر خوش حال ہو گئے، اور بہت سے پرانے باشندے اپنے وطن واپس آ گئے۔ مگر ان میں سے بعض نے عیسائی مذہب قبول کر لیا۔ نقفور یہ چاہتا تھا کہ طرسوس کو مسلمانوں کے ملک پر حملہ کرنے کی غرض سے اپنا صدر مقام بنائے۔ تمام انتظام کر کے وہ قسطنطنیہ واپس چلا گیا۔ دمستق، یعنی یانس بن شمشقیق، میا فارقین پر حملہ کرنا چاہتا تھا، مگر نقفور نے اسے حکم دیا کہ اس کے ساتھ قسطنطنیہ چلے [۲]۔

اپنے غیاب کے زمانہ میں سیف الدولہ نے اپنے ایک خادم قرعویہ کو حلب کا حاکم مقرر کیا تھا، اور انطاکیہ پر ایک اور امیر تنج الیمکی (یا الثملی) کو نائب بنا کر بھیجا تھا۔ لیکن اہل انطاکیہ نے اسے تسلیم کرنے سے انکار کیا؛ اور رشیق النسیمی کو، جو طرسوس سے وہاں آ گیا تھا، اپنا حاکم بنا لیا۔ رشیق نے تمام کام ابن الاھوزی نام ایک شخص کے سپرد کر دیا، اور قیصر کو (۶۰۰۰۰۰)

---

[۱] یاقوت۔ لفظ طوسوس۔ ابوالفداء ج ۲۔ ص ۱۰۵ [۲] ابن اثیر ج ۸۔ ص ۲۱۰۔ اس کے علاوہ دیکھو ابن مسکویہ۔ ج ۲۔ ص ۲۱۱، ۲۱۲۔ حاشیہ (۱)۔

درہم دینے کا وعدہ کیا۔ لوگوں کے تالیف قلوب کے لئے رشیق نے ایک جعلی خط خلیفہ کی طرف سے بنایا، جس میں آسے سیف الدولہ کی جگہ انطاکیہ کا حاکم مقرر کیا گیا تھا۔ یہ خط مسجدوں میں پڑھا گیا۔ رقم مہیا کرنے کی غرض سے پہلے تو ابن الاھوازی نے خزانہ پر قبضہ کیا، اور پھر قرضے کے نام سے لوگوں سے خوب مال حاصل کیا۔ اس دولت کی مدد سے ان دونوں نے (۵۰۰۰) فوج تیار کی اس وقت صرف بطریق کرسٹوفورس سیف الدولہ کا وفادار رہا، اور ابن الاھوازی اور رشیق کے وعدہ و وعید کے باوجود دیر سمعان میں سیف الدولہ کا منتظر رہا۔ اس اثنا میں ابن الاھوازی نے رشیق کو حلب فتح کرنے پر راضی کر لیا۔ اتفاق سے اسی عرصے میں دزبر نامی ایک دیلمی اپنے بہت سے ہم وطنوں کے ساتھ انطاکیہ پہنچا۔ اسے ساتھ لے کر حلب پر فوج کشی کی گئی۔ قرعویہ کو حلب کے قلعہ میں محصور ہو جانا پڑا۔ اتنے میں سیف الدولہ نے اپنے غلام بشرے کی سرکردگی میں ایک فوج قرعویہ کی مدد کے لئے بھیجی۔ لڑائی کے دوران میں رشیق گھوڑے سے گر پڑا، اور ایک عرب نے آس کا کام تمام کر دیا۔ اب ابن الاھوازی نے دزبر کو انطاکیہ کا حاکم بنا دیا۔ حلب پر ان باغیوں کا قبضہ ہو گیا، اور دزبر نے رقم جمع کرنے میں وہاں سخت مظالم کئے۔ قرعویہ باغیوں سے لڑنے کے لئے انطاکیہ روانہ ہوا، مگر ابن الاھوازی اور دزبر کے مقابلے میں شکست کھائی۔ معتدبہ رقم جمع کرنے کے بعد دونوں باغی حلب سے واپس جا چکے تھے۔ سیف الدولہ اب حلب آیا، اور صرف ایک رات قیام کرنے کے بعد وہاں سے چلا گیا۔ حلب کے قریب ھی آس کا مقابلہ ابن الاھوازی اور دزبر سے ہوا۔ باغیوں نے شکشت کھائی، اور دونوں گرفتار ہوئے۔ دزبر اسی وقت قتل کر دیا گیا۔ ابن الاھوازی چند روز قید رکھا گیا، اور پھر وہ بھی قتل کر دیا گیا [۱]۔

فریٹاگ نے جمال الدین ابو الحسن علی کے حوالہ سے بیان کیا ھے [۲] کہ سنہ ۳۵۴ میں سیف الدولہ نے اپنے بھائی ناصر الدولہ کے ساتھ تعلقات کو مستحکم کرنے کی غرض سے اپنی بیٹی ست الناس کی شادی ناصرالدولہ کے بیٹے ابو تغلب سے کی۔ اس کی یادگار میں سونے کے نئے سکے مسکوک کرائے گئے، جن کی قیمت ۳۰، ۲۰ اور ۱۰ دینار تھی۔ ان سکوں کے ایک طرف یہ عبارت تھی :—

---

[۱] ابوالفداء ج ۲ - ص ۱۰۵ - ابن اثیر ج ۸ - ص ۲۱۰، ۲۱۲ - فریٹاگ نے یہ واقعہ بہت تفصیل سے بیان کیا ھے۔ دیکھو۔ ص ۲۱۰ - ۲۱۲ - [۲] فریٹاگ۔ ص ۲۰۸ -

محمد رسول اللہ امیر المومنین علی بن ابی طالب فاطمۃ الزہراء الحسن و الحسین جبرئیل
اور دوسری طرف تھا:۔

امیر المومنین المطیع للہ الامیران الفاضلان ناصر الدولہ و سیف الدولہ الامیران ابو تغلب و ابو المکارم

اس موقع پر سیف الدولہ نے (۰۰۰۰۰ء) دینار خیرات کئے۔ مگر اسی سال ماہ ربیع الثانی کے وسط میں ابو المکارم کا انتقال ہوگیا۔ بعض مورخوں نے سکوں کی ان عبارتوں سے یہ نتیجہ نکالا ہے کہ سیف الدولہ عقائد کے لحاظ سے یا تو شیعہ تھا یا کم از کم شیعیت کی طرف مائل تھا۔

سنہ ۳۵۵ (سنہ ۹۶۶) میں خراسانیوں کی ایک جماعت جہاد کی غرض سے محمد بن عیسیٰ کی سرکردگی میں میافارقین پہنچی۔ سیف الدولہ کے بیٹے، ابو المعالی نے ان کا استقبال کیا [۱]۔ اس سال یونانیوں نے آمد کا محاصرہ کیا۔ انہوں نے تین سو اہل شہر کو قتل اور چار سو کو گرفتار کیا، مگر وہ شہر فتح نہ کر سکے۔ یہاں سے ہٹ کر وہ دارا کی طرف چلے۔ نصیبین کے قریب پہنچے تو ایک قافلہ ملا جو میافارقین سے آ رہا تھا۔ اسے انہوں نے لوٹ لیا۔ اہل نصیبین ان کی آمد کی خبر سن کر اتنا گھبرائے کہ شہر خالی کر دیا۔ سیف الدولہ بھی یہاں موجود تھا۔ وہ ابھی جانے کی تیاری کر ہی رہا تھا کہ یونانیوں نے اپنا راستہ بدل دیا، اور انطاکیہ کی طرف چلے۔ انہوں نے کچھ مدت اس کا محاصرہ کیا۔ جب اسے فتح نہ کر سکے، تو مضافات شہر کو لوٹ کر جلادیا، اور طرسوس چلے گئے [۲]۔ ایک روایت [۳] یہ ہے کہ جب یونانیوں نے انطاکیہ کا محاصرہ کرنے کا ارادہ کیا ہے تو سیف الدولہ نے اپنے بھائی ناصر الدولہ سے مدد مانگی، مگر اس نے مدد دینے سے انکار کر دیا۔ دوسری طرف اہل انطاکیہ اس قدر گھبرائے کہ انہوں نے نقفور کی اطاعت کرنے اور بہت بڑی رقم ادا کرنے کا ارادہ کر لیا۔ مگر نقفور نے ایسی شرائط پیش کیں جنہیں منظور نہ کیا جا سکا۔ اس لئے نقفور نے نصیبین سے ہٹنے کے بعد منبج کا محاصرہ کیا، اور مضافات شہر جلا ڈالے۔ لیکن جب لوگوں نے اطاعت قبول کر لی تو ان سے کچھ تعرض نہیں کیا۔ یہاں سے نقفور وادی بطنان کی طرف روانہ ہوا، اور

---

[۱] ابن تغری بردی ج ۲۔ ۳۸۴ – [۲] ابن اثیر ج ۸۔ ص ۲۱۴ – [۳] ابن مسکویہ۔ ج ۲۔ ص ۲۲۰۔ حاشیہ (۱)۔

سیف الدولہ قنسرین گیا۔ مگر سیف الدولہ کی فوج، اور خانہ بدوش عربوں نے یونانیوں پر عرصۂ حیات تنگ کر دیا۔ اس علاقہ کو انہوں نے اتنا لوٹا کہ رسد بہم پہنچانا ناممکن ہو گیا۔ باوجود اس کے سیف الدولہ نے نقفور سے خط و کتابت کی، اور صلح کرنے کی غرض سے ایک بہت بڑی رقم دینے کا وعدہ کیا۔ مگر نقفور نے منظور نہ کیا اور کہا کہ نصف شام میرے حوالے کر دو۔ بہر حال بد حال ہونے کے باوجود نقفور نے آٹھ دن تک انطاکیہ کا محاصرہ کیا، اور آخر تنگ آ کر وہاں سے ہٹ گیا [۱]۔

گو نقفور صلح کرنے سے انکار کر چکا تھا، لیکن یونانی گزشتہ ناکامیوں سے بد دل ہو رہے تھے، اور ان کی فوج سنہ ۳۵۵ (سنہ ۹۶۶) کی مہموں میں تقریباً تباہ ہو چکی تھی۔ دوسری طرف سیف الدولہ بھی بیمار تھا، اور کسی بڑی مہم کی نگرانی بذات خود نہ کر سکتا تھا۔ لهذا اب فریقین میں صلح ہوئی، اور فیصلہ ہوا کہ قیدیوں کا تبادلہ کر لیا جائے۔ اس غرض سے سیف الدولہ میافارقین آیا۔ نجا کی بغاوت کی وجہ سے جو شورش اور بد امنی پیدا ہو گئی تھی اسے فرو کرنے کے بعد وہ سمیساط چلا گیا۔ یہیں پر غرہ رجب سنہ ۳۵۵ (۲۳ جون سنہ ۹۶۶) کو دریائے فرات کے کنارے قیدیوں کا تبادلہ ہوا، اور زر فدیہ ادا کیا گیا۔ قید سے رہا ہونے والوں میں سیف الدولہ کا بھتیجا ابو الفوارس محمد بن ناصر الدولہ، اس کا چچا زاد بھائی ابو فراس، اور ابو الهیثم بن قاضی ابو حصین بھی شامل تھے۔ ابو فراس منبج کا حاکم تھا، اور رجب سنہ ۳۵۱ میں یونانیوں نے اس علاقہ پر حملہ کیا تھا تو گرفتار ہوا تھا، اور اب اسے قید سے رہائی ملی تھی [۲]۔ ابو الفوارس کے متعلق ابن تغری بردی نے

---

[۱] ابن تغری بردی (ج ۲۔ص ۳۲۷) نے لکھا ہے کہ انطاکیہ کا حاکم محمد بن موسے الصلاحی خزانۂ عامرہ کی پوری رقم لے کر بظاہر سیف الدولہ کی خدمت میں حاضر ہونے کے لئے روانہ ہوا تھا، لیکن راستہ میں مرتد ہو کر یونانی علاقہ میں چلا گیا۔ ایک روایت ہے کہ اس نے شہر کو یونانیوں کے حوالے کر دینے کا ارادہ کیا تھا، مگر لوگوں کی مخالفت کی وجہ سے ایسا نہ کر سکا، اور اس خوف سے کہ اس کی غداری کی خبر سیف الدولہ کو نہ پہنچ جائے، خزانے کی رقم لے کر شہر سے نکل گیا۔ [۲] فریٹاگ نے زبدۃ الحلب میں ابو فراس کا ایک قصیدہ نقل کیا ہے جس میں اس نے اپنی قید اور فدیہ کا ذکر کیا ہے۔ دیکھو زبدۃ الحلب ص 135 —

لکھا ھے کہ قیصر کی بہن نے اپنے بھائی سے یہ وعدہ لیا تھا کہ ابوالفوارس کے بدلے میں خود اس کا بھائی چھڑالیا جائیگا۔ چنانچہ سیف‌الدولہ نے اس یونانی امیر کو تین سو آدمیوں کے ساتھ قلعہ ھیاج بھیجا۔ دوسری طرف سے تین سو یونانی ابوالفوارس کو لیکر وھاں پہنچے۔ قلعہ کے قریب پہنچ کر فریقین کے پانچ پانچ آدمی اپنے قیدی کو لیکر آئے، اور ھر دو قیدی رھا کردئے گئے [۱]۔ سیف الدولہ نے (۳۰۰۰) مسلمان قیدیوں کے بدلے میں (۴۰۲۰۰) یونانی دینار بطور زرفدیہ ادا کئے۔ تبادلہ کا فیصلہ ھوجانے کے بعد سیف‌الدولہ نے دوسرے دن ان آزاد شدہ قیدیوں کو ایک فوج کی حفاظت میں حلب کی طرف روانہ کردیا۔

صلح ھونے کے بعد سیف الدولہ بہت دن تک زندہ نہیں رھا۔ وہ تین برس سے برابر بیمار چلا آرھا تھا۔ شیزر میں تھا کہ اس کی بیماری میں اضافہ ھوا۔ جب زیست کی کوئی امید نہ رھی تو اسے حلب لے آئے۔ یہاں پہنچنے سے دو تین دن بعد ۲۵ صفر سنہ ۳۵٦ [۲] (۹ فروری سنہ ۹٦۷) کو اس عظیم الشان شخص کا، جس نے تیئس برس تک اسلامی سرحد کی حفاظت کی تھی، انتقال ھوگیا۔

خدا رحمت کند بر عاشقان پاک طینت را

روایت ھے کہ فوجی مہموں کے دوران میں جو گرد اس کے کپڑوں پر جم جاتی تھی اسے باحتیاط جمع کر کے سیف الدولہ نے ھتیھلی کے برابر ایک اینٹ بنوائی تھی، اور وصیت کی تھی کہ قبر میں یہ اینٹ اس کے رخسار کے نیچے رکھ دی جائے۔ اس پر عمل کیا گیا [۳]۔ اس نے (۵۲) برس (۲) مہینے اور (۸) دن کی عمر پائی۔ مرض‌الموت کے متعلق دو روائتیں ھیں۔ بعض کا قول ھے کہ اسے حبس‌البول کا عارضہ تھا [۴]، اور بعض کہتے ھیں کہ اس نے فالج سے انتقال کیا [۵]۔ اس کا جنازہ تقی‌الدین کی حفاظت میں، جو انطاکیہ سے اسی غرض سے حلب آیا تھا، میافارقین لایا گیا، اور یہاں اس کی والدہ کے پہلو میں اسے دفن کیا گیا [٦]۔

---

[۱] ابن تغری بردی - ج ۲ - ص ۳۴۷ - [۲] ابن خلکان - ج ۱ - ص ۳٦٦ -
[۳] ابن خلکان - ج ۱ - ص ۳٦٦ - [۴] ابن خلکان ج ۱ - ص ۳٦٦ - [۵] ابن اثیر ج ۸ - ص ۲۱۷ - [٦] ابن خلکان ج ۱ - ص ۳٦٦ -

سیف الدولہ کے چار بیٹے تھے ۔ ابو الہیجا عبداللہ نے سنہ ۳۳۸ ( سنہ ۹۴۹ ) میں انتقال کیا ۔ ابوالبرکات کی موت جمادی الآخر سنہ ۳۵۴ ( سنہ ۹۶۵ ) کو واقع ہوئی ، اور ابوالمکارم کا انتقال سنہ ۳۵۵ ( سنہ ۹۶۶ ) میں ہوا ۔ ابو المعالی سعد الدولہ باپ کا جانشین ہوا ۔

گذشتہ اوراق میں جو کچھ بیان ہوا وہ سیف الدولہ کی زندگی کا صرف ایک رخ تھا ۔ بہادر سپاہی اور تجربہ کار سپہ سالار ہونے کے علاوہ سیف الدولہ علم و فن کا مربی ، اور علماء و فضلاء کا سر پرست تھا ۔ اسی وجہ سے اس کا دربار ہر طرح علوم و فنون کا مرکز بن گیا تھا ۔ جب تک اس کی زندگی کے اس رخ کو ظاہر نہ کیا جائے اس کا اندازہ نہیں ہو سکتا کہ دنیائے اسلام میں اس شخص کے کارنامے کیا تھے ، اور کس طرح اس نے ایک طرف مسلمانوں کی سر حد کی حفاظت کی ، اور دوسرے طرف علم و فن کو فروغ دیا ۔ کہا جاتا ہے کہ "وانہ لم یجتمع بباب احد من الملوك بعد الخلفاء مااجتمع ببابہ من شیوخ الشعر و نجوم الدھر" [١] ۔



[١] ابن خلکان ۔ ج ١ ۔ ص ٣٦٤ ۔

# بنی حمدان کا شجرۂ نسب [۱]




---

[۱] Wustenfeld's Genealogische Tabalen der Arabischen Stamme und Familien, Gottingen, 1852. C.

موجودہ شجرہ میں بہت کچھ اضافہ کیا گیا ہے۔

# حوالہ جات :-

(۱) ابن اثیر : کامل جلد ۷، ۸ - مطبوعہ مصر سنہ ۱۲۹۰ ہجری

(۲) ابو المحاسن ابن تغری بردی : نجوم الزاھرہ - جلد ۲ - مصححہ ژون بال . لیدن (بریل) سنہ ۱۸۸۵ ء

(۳) ابو الفداء : کتاب المختصر فی اخبار البشر - جلد ۲ - مطبوعہ مصر سنہ ۱۳۲۵ ہجری

(۴) ذھبی : دول الاسلام - جلد ۱ - دائرۃ المعارف - حیدرآباد دکن سنہ ۱۳۳۷ ہجری

(۵) الیافعی ، عفیف الدین : مرآۃ الجنان و عبرۃ الیقظان - جلد ۲ - دائرۃ المعارف - حیدرآباد دکن - سنہ ۱۳۳۷ ہجری

(۶) ابن خلکان : وفیات الاعیان - مطبوعہ مصر سنہ ۱۳۱۰ ہجری

(۷) یاقوت : معجم البدان - مطبوعہ مصر سنہ ۱۳۲۷ ہجری

(۸) محمد راغب بن محمود بن ھاشم الطباخ : اعلام النبلاء فی تاریخ حلب الشہباء - جلد ۱ - حلب سنہ ۱۳۴۲ ہجری

(۹) ابن العبری ، غریغوریوس ابی الفرج بن ھارون الطبیب الملطی المعروف بہ : تاریخ مختصر الدول

(۱۰) ابن مسکویہ : تجارب الامم جلد ۲ مصححہ آمدروز - مطبوعہ مصر سنہ ۱۳۲۳ ہجری

(۱۱) مسعودی : کتاب التنبیہ والاشرف - مصححہ دی خویہ

(۱۲) ابن خلدون : کتاب العبر - مطبوعہ مصر - جلد ۴

(۱۳) زبدۃ الحلب - مصححہ فریتاگ (Freytag) - مطبوعہ پیرس سنہ ۱۸۱۹ ء -

(۱۴) Freytag: Geschichte der Dynastien der Hamdanides in Mosul und Aleppo. ( In Zeitschritt der Deutschen morgenlandischen Gesellschaft, vol. XI, 1857 )

اس مضمون کا حوالہ فریتاگ کے نام سے دیا گیا ھے -

(۱۵) [illegible]druddin, M.,: Saifuddaulah and his Times, Lahore, 1930.

(۱٦) [illegible]trange: Palestine under the Moslems, London, 1890.

(۱۷) [illegible] Geschichte der Chalifen, Mannheim, 1848, vol. II. III.

(۱۸) W[illegible]feld: Genealogjsche Taballen der Arabishen Stamme und Familien, Got[illegible]n, 1852.

اور راہ بتانے والی (للمتقین) خاص پرہیزگاروں کے تئیں' کیونکہ یہ پرہیزگاراں ساتھ اوس کتاب کے فائدہ پائے ہوئے ہیں (الذین) وہ لوگ کہ سانچے پے اعتقاد اپنے سے (یومنون) خواہش کرتے ہیں (بالغیب) ساتھ نیں دیکھی ہوئی چیز کے - وہ کون ہے یعنے حق تعالیٰ اور وہ کون یعنے فرشتے اور وہ کون ہے یعنے قیامت کا دن ساتھ علاقہ والے اُس قیامت کے یا چھپا ہوا وحی ہے - اور کہے ہیں مراد غیب سے قضا و قدر ہے کہ مسلمانوں نے ساتھ اُن چیزوں غیب کے ایمان لاتے ہیں (و یقیمون) اور قائم رکھتے ہیں اور ادا کرتے ہیں (الصلوۃ) نماز پانچ وقت کے تئیں ساتھ شرطیں اور ادبیں اُس نماز کے یعنے واجبات اور مستحبات نماز کے ادا بخوبی کرتے ہیں - (ومما رزقناھم) اور اُس چیز سے ساتھ ان متقیوں کے بخشش کیے ہم (ینفقون) نفقہ کرتے ہیں یعنے دیتے ہیں اوپر اہل اور عیال اور قرابتی اور ہمسایہ والے اور صاحب حق داروں کے —

یہ تفسیر بھی بعد کے زمانے کی ہے اس میں قدیم الفاظ کہیں نہیں آتے لیکن زبان دکنی ہے - مثلاً چھپنا چھونے کی جگہ استعمال کیا گیا ہے - اور اسما کی جمع ان سے بنائی گئی ہے' مثلاً لوگاں' مایاں وغیرہ - عبارت اکثر ناقص اور بے ربط ہے —

یہ ترجمے اور تفسیریں جن کا ذکر اس مقالے میں کیا گیا ہے تیرھویں صدی کے آخر تک کی ہیں - موجودہ صدی کے ترجموں اور تفسیروں سے بحث نہیں کی گئی - ہر ایک کے ساتھہ ترجمے یا تفسیر کا نمونہ بھی دے دیا گیا ہے تا کہ زبان کے اتار چڑھاؤ کی کیفیت معلوم ہوتی رہے - پانچ کے سوا باقی سب قلمی ہیں —

---

حصہ دوم

(ورق الٹئے)

# سیف الدولہ حمدانی

## حصہ دوم

از

( جناب محمد جمیل الرحمن صاحب - ایم - اے پروفیسر تاریخ جامعۂ عثمانیہ )

اوراق ما سبق کا سرسری مطالعہ بھی اس امر کے ثابت کرنے کے لیے کافی ہے کہ آل حمدان کی دونوں شاخوں ' موصلی و حلبی ' میں سیف الدولہ بلا شک و شبہ سب سے بڑا آدمی تھا —

سوال یہ ہے کہ آخر کس چیز نے اُسے اتنا بڑا آدمی بنایا؟ یقیناً اُس کے کیرکٹر ( خصائل ) نے - اُس کے کارنامے جن سے اُس کی علوئے شان نظر آتی ہے ناظرین کو مرعوب کرنے کے لیے کافی ہیں ؛ مگر ضرورت ہے کہ اُس کے خصائل کو اور زیادہ نمایاں کرکے دکھلایا جائے ' کیوں کہ اس کے بغیر نہ صرف اُس کے سوانح و حوادث حیات نامکمل رہ جائیں گے اور اس کی اصلی عظمت کا اندازہ نہ ہوگا ' بلکہ تاریخ کے اس بڑے فرزند سے ہم اخلاق جو سبق لے سکتے ہیں ' وہ حاصل نہ ہوسکیں گے ؛ حالانکہ بڑے بڑے آدمیوں کی سوانح عمریوں کے بیان کرنے اور سننے کا مدعاے اصلی یہی ہے —

یہ نہ بھولنا چاہیے کہ کسی شخص کی ' عام اس سے کہ وہ چھوٹا ہے یا بڑا ' اہمیت کا اندازہ کرنے اور اُس کے متعلق راے فیصل قائم کرنے میں بڑی دقت یہ ہوتی ہے کہ گو اُس کی زندگی کے مکمل حالات اور تفاصیل معلوم ہوں ' مگر یہ اُس کے اصلی مقاصد کے پتا چلانے میں مددگار نہیں ہوتے - بیش بریں نیست کہ ہم ظاہری اور سطحی چیزیں دیکھ لیتے ہیں ' مگر بطون کا علم سواے اللہ کے کسی کو نہیں ہوتا - کوئی نہیں کہہ سکتا کہ آدمی ایک کام جو آج کر رہا ہے اور دیکھنے والوں کی نگاہ میں

وہ اچھا یا برا نظر آرہا ہے، اُس سے کرنے والے کا کیا ارادہ ہوتا ہے اور وہ اُس سے برا یا اچھا کیا نتیجہ نکالنا چاہتا ہے۔ اس کا اندازہ یوں کیا جاسکتا ہے کہ جب ہم اپنے ہم عصروں، بلکہ ہم نشینوں کے متعلق ان باتوں کا فیصلہ کرنے میں قاصر رہتے ہیں اور دھوکے کھاتے ہیں، تو ایسے شخص کی نسبت حتمی طور پر کچھہ کہنا مشکل ہوگا جسے گزرے ہوئے صدیاں ہوگئیں؛ جس کے بچپن کے حالات ہمیں معلوم نہ ہوں؛ جس کی تعلیم و تربیت کا حال ہمیں کچھہ نہ بتلایا گیا ہو؛ جس کی جوانی کے حالات سے ہم بے خبر ہوں؛ جس کی زندگی کے کارناموں کو بتلانے میں مورخین نے غیر مسلسل اور غیر مربوط واقعات بیان کردینے کو کافی سمجھا ہو؛ انتہا ہے کہ دنیا کے اتنے بڑے فرزند کا حلیہ بتلانے میں بھی بخل کیا گیا ہو!—

غرض، سیف الدولہ کے متعلق سرے ہی سے دقتوں کا سامنا ہے۔ ہم کہہ آے ہیں کہ اُس کے بچپن کے حالات اور اُس کے تعلیمی کوائف مورخین نے بیان نہیں کیے کہ یہ کہا جاسکے کہ وہ ذہین تھا یا غبی، فہیم تھا یا بلید، اُس کے جوہر نمایاں، ستارۂ بلندی روشن دکھائی دیتا تھا یا نہیں، تاکہ یہ اندازہ لگایا جاسکے کہ آیندہ چل کر جو کچھہ اُس نے کر دکھلایا، اُس کے تخم اُس میں موجود تھے یا نہیں۔ یعنی اگر فی المثل سیف الدولہ کو سکندر رومی مانا جاے تو اُس کا ارسطو کون تھا۔ یہ باتیں بہ ظاہر اہم نہیں معلوم ہوتیں، مگر سوانح نگار کو نتائج اخذ کرنے میں مدد دے سکتی ہیں۔ فریتاگ نے جمال الدین کی تاریخ کے حوالے سے اتنا تو لکھا ہے کہ "سنہ ۳۱۵ھ (۹۲۷ع) میں سیف الدولہ اپنے بھائی ناصرالدولہ کی طرف سے صوبۂ دیار بکر کا ماتحت حاکم مقرر ہوا تھا۔ وہ اپنے بھائی کے ساتھہ وہاں گیا تھا اور اس موقعے پر بھی اُس نے کارہاے نمایاں کیے تھے۔ اس زمانے میں وہ زیر تعلیم تھا" لیکن اگر سیف الدولہ کی تاریخ پیدایش سنہ ۳۰۱ھ مانی جاے تو اُس کی عمر چودہ برس کی، اور اگر سنہ ۳۰۳ھ مانی جاے تو کل بارہ برس کی عمر ہوتی ہے۔ ممکن ہے کہ کاتب نے سنہ ۳۲۵ھ کی جگہ سنہ ۳۱۵ھ لکھہ دیا ہو*—

یہ محض قیاسات ہیں، جو قابل وثوق نہیں؛ اور وہ بھی ایسے کہ ہم کو

* فریتاگ ص ۲۱۴، حاشیہ زیریں۔

صرف اتنی نامکمل بات معلوم ہوتی ہے کہ جب وہ دیار بکر کا ماتحت حاکم مقرر ہوا ہے تو وہ زیر تعلیم تھا - کچھ نہیں کہا جاسکتا کہ کیسی تعلیم تھی ' کہا تھی ' کون معلم تھا —

ہم کو جو سیف الدولہ سے سب سے پہلے معتبر طور پر واسطہ پڑتا ہے تو سنہ ۳۲۳ ھ (سنہ ۹۳۴ ع) میں اُس کے بڑے بھائی ' ناصرالدولہ نے اُسے ایک بڑی فوج کا سپہ سالار بنایا ہے ؛ اور ایک اور موقعے پر اسے ماتحت سپہ سالار مقرر کیا ہے - چونکہ اس سے پیشتر کے حالات ہمارے سامنے نہیں ہیں ' اس لیے بہت زیادہ ممکن ہے کہ ہم غلطی پر ہوں ' مگر موجودہ بے بسی کی صورت میں صرف یہی نتیجہ نکل سکتا ہے کہ اس کے جوہر وہی تھے : کیونکہ وہ ایک سپاہی کی حیثیت سے اپنے آپ کو شروع زمانے ہی میں نمایاں کر چکا تھا - یہ بھی نتیجہ نکالا جاسکتا ہے کہ اسی ابتدائی زمانے سے سیف الدولہ ان کاموں کے لیے تیار تھا ' جو اس کی زندگی کے کارنامے بنے اور اس کو اپنے عہد کے بہادروں اور سیاست دانوں کی صف اول میں جگہ ملی - مختصر یہ ہے کہ وہ اسی زمانے میں سپاہیانہ زندگی کا بہت کچھ تجربہ حاصل کر چکا تھا - اسی تربیت نے اسے اس قابل بنا دیا تھا کہ اس نے اتنی بڑی بڑی لڑائیاں نہایت ہمت و استقلال سے لڑیں - قاعدۂ مستمرہ کے موافق اس نے بڑے بڑے میدان بھی سر کیے اور بڑی بڑی شکستیں بھی کھائیں - لیکن اس کا یہ بھی بڑا کارنامہ ہے کہ شکستوں کے موقعوں پر اس نے ہراس کو پاس نہیں آنے دیا -

جب سے وہ حلب کا مستقل حکمراں ہوا اُس وقت سے مرتے دم تک ' اُس کی زندگی کا بڑا حصہ میدان کارزار میں گزرا ؛ لیکن اُس کا یہ کمال بلاشبہ مستحق داد ہے کہ اتنی مشغولیت پر بھی وہ علمی مشاغل کے لیے وقت نکال ہی لیتا تھا -

اُس کو رزم محبوب تھی ' یا وہ اس کے لیے مجبور تھا ؛ اس لیے ہم اُس کے خصائل کا مطالعہ میدان رزم میں پہلے کرنا چاہتے ہیں ' اس کی معارف نوازی کو بعد میں دیکھیں گے ' کیونکہ وہ بزم سے تعلق رکھتی ہے —

———:*:———

- ۲ -

سیف الدولہ دسویں صدی عیسوی (چوتھی صدی ہجری) میں گزرا ہے - تاریخ کے ناظرین سے مخفی نہیں ہے کہ یہ وہ پر آشوب زمانہ تھا کہ تمام دنیا کا یہ دستور ہو رہا تھا کہ ہر وہ شخص' جو ذراسی بھی قوت حاصل کرلے اور تھوڑی سی فوج جمع کرلے وہ یہ کوشش کرتا تھا کہ خود مختار حکمراں بن جائے اور جہاں تک ہوسکے اپنے علاقے کو وسیع کرتا چلا جائے؛ خواہ یہ ملک گیری آیندہ مستقل ثابت ہو' یا محض نقش بر آب - اس جد و جہد میں وہ اس کی مطلق پروا نہیں کرتا تھا کہ ایسا کرنے سے کس کس کی حق تلفی ہوتی ہے' یا کتنی مخلوق کی جانیں ضایع ہوتی ہیں اور اُن کے پس ماندگان پر کیا گزرتی ہے - مختصر یہ ہے کہ حقوق و فرایض بے معنی الفاظ بنے ہوے تھے اور اشرف المخلوقات انسان کی زندگی کی کوئی قدر و قیمت باقی نہیں رہی تھی' تابہ پس ماندگان چہ رسد - ایشیا میں تو یہ حالت مرکزی حکومت خلافت عباسیہ کی کمزوری سے واقع ہوئی؛ مگر یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ یورپ اس افراتفری میں مبتلا نہ تھا؛ وہاں بھی وہی کیفیت تھی کہ جس کی لاٹھی اُس کی بھینس - سچ پوچھیے تو وہاں کی حالت اور بھی خراب اور زدہ تھی - رومتہ الکبری کی پرانی روایات دلوں سے محو ہوچکی تھیں؛ مرکزی حکومتیں اول تو تھیں ہی نہیں اور تھیں تو ان میں اتنی سکت باقی نہ تھی کہ اس قسم کے حریص اور ڈاکو اُمراء کو جو کشت و خون سے منزلت پاے ہوے تھے' روک دیں - یہ اُمراء در حقیقت ڈاکوؤں اور راہ زنوں کی حیثیت رکھتے تھے اور ہر وقت یورپ کے خرمن امن و امان کو آگ لگاے رکھتے تھے - یہ زمانہ یورپ میں فروسیت کے آغاز کا زمانہ تھا - مگر جس چیز کو وہ فروسیت کہتے تھے وہ اہالی یورپ کی بربریت اور وحشت کی ایک مکروہ تصویر اور اُس کا مظاہرہ تھا - واقعہ یہ ہے کہ اگر اس عہد کی یورپ اور ایشیا کی تاریخ کا مقابلہ کیا جائے تو معلوم ہو کہ اسلامی ایشیا کی حالت باوجود ابتری' خرابی' باہمی کش مکش کے یورپ سے بہ درجہا بہتر تھی - ایشیا میں اس وقت بھی ایک عظیم الشان اور قابل قدر تہذیب برابر اپنا کام کر رہی تھی اور اُس میں ترقی ہو رہی تھی - اہالی یورپ اسے بالکل کھو

چکے' بلکہ بھلا چکے تھے —

یہ پر آشوب و خطر زمانہ تھا کہ سیف الدولہ پیدا ہوا' اسی کی گود میں اُس نے نشو و نما پائی' اسی آب و ہوا میں اُس نے پرورش اور اسی گرد و پیش میں تربیت پائی - یہ کیوں کر ہو سکتا تھا کہ وہ اس زمانے کے سیاسی حالات سے متاثر ہوے بغیر رھے - گرد و پیش کے حالات سے اگر قطع نظر کر لی جائے ' تو خود اُس کے خاندان کی گزشتہ تاریخ شاھد ھے کے آل حمدان نے کبھی کسی مناسب و موزوں موقعے کو ھاتھ سے نہیں جانے دیا تھا اور ھر ممکنہ کوشش کرتے تھے کہ جو مرتبہ اُنہیں حاصل ہو گیا ھے اُسے نہ کھوئیں بلکہ اس میں برابر اضافہ کرتے رھیں - اس جد و جہد میں نہ انھوں نے کسی کے حقوق کی پروا کی نہ کشت و خون کی —

سیف الدولہ کی ابتدائی زندگی کے جو کچھ حالات ھم کو معلوم ھیں ان سے ظاھر ھوتا ھے کہ وہ اپنے بھائی' ناصرالدولہ ' کے زیر اثر تھا - خود ناصرالدولہ مذکورۂ بالا خصوصیات کا حامل تھا اور وہ ھر اچھے برے موقعے سے فائدہ اُٹھاتا تھا - اس کی اس خصلت کے اظہار کے لیے صرف ایک مثال پیش کر دینی کافی ھے کہ اس نے سنہ ۳۳۲ ھ ( سنہ ۹۴۳ ع ) میں ابن رائق کو قتل کرا ڈالا - سیف الدولہ اسی بھائی کا تربیت یافتہ تھا' تو یہ بات کچھ باعث تعجب نہیں ھے کہ وہ اپنی بلند نظری اور اولوالعزمی کی آرزو کو پورا کرنے کے لیے اپنے بھائی کے قدم بہ قدم چلا اور اُس سے یہ درخواست کرتے ہوے تامل نہ کیا کہ اُسے کوئی صوبہ حکومت کے لیے دے دیا جائے- غور کیجیے کہ اس سے امتحان دینا مقصود نہ تھا ' بلکہ اپنے جذبات بلند نظری کو پورا کرنا مد نظر تھا - ناصرالدولہ نے اُسے مشورہ دیا کہ حلب اور اُس کے ملحقہ علاقوں پر ' شام کے مالکوں کے علی الرغم ' قبضہ کر کے بہ زور شمشیر اُس پر حکومت کرے ؛ اور اگر اس پر بھی اُس کو صبر نہ آئے اور قسمت بھی یاوری کرے ' تو دمشق کو بھی فتح کر لے - اندھا کیا چاھے ؟ دو آنکھیں- سیف الدولہ نے فوراً اپنے بھائی کے مشورے کو بہ دل و جان قبول کیا اور اس پر عمل پیرا ہو گیا - ظاھر ھے کہ یہ مشورہ ھرگز قابل تحسین نہ تھا اور اس پر عمل کرنا بالکل نا قابل معافی - خصوصاً اس وجہ سے کہ اس وقت سیف الدولہ اور اخشید ' حکمران مصر کے تعلقات دوستانہ تھے اور اخشید

ہی ان حصص ملک پر قابض و متصرف تھا جن پر حملہ و قبضہ کرنے کی اسے رائے دی گئی تھی - یقیناً ازروئے اخلاق یہ نا قابل معافی جرم تھا - سیف الدولہ کے اس اقدام کا اگر کوئی جواب دیا جاسکتا ہے تو صرف یہ کہ اقتضائے زمانہ ! ناصرالدولہ کا یہ مشورہ اس زمانے کے دستور کے عین مطابق تھا اور سیف الدولہ نے اس پر اس لیے عمل کیا کہ اگر وہ ایسا نہ کرتا تو اپنے ہم عصروں اور ہم چشموں کی نگاہ میں سبک ہوتا اور وہ سب اُسے احمق سمجھتے- بہر حال سنہ ۳۳۳ ھ (سنہ ۹۴۳ ع) میں سیف الدولہ نے حملہ کیا اور اخشید کے مقابلے میں شکست کھائی- تعجب تو یہ ہے کہ اخشید نے ، باوجود اس کے کہ وہ فریق غالب تھا ، سیف الدولہ سے استدعائے صلح کی اور وہ صلح پر راضی ہوگیا ! نہیں کہا جاسکتا کہ اس کو سیف الدولہ کی خوش اخلاقی پر محمول کیا جائے ، یا یہ سمجھا جائے کہ اُس نے آیندہ کی تیاری کا موقع پیدا کرلیا - بہر کیف اس وقت اُس نے اپنے بھائی کے مشورے پر عمل نہیں کیا —

اخشید کی وفات کے بعد اور حالات بدلے ہوں ، یا نہ بدلے ہوں ، مگر صلح اب تک قائم تھی- سیف الدولہ نے اس کی پروا نہ کی ، نہ اس کا لحاظ کیا کہ اخشید کے خاندان سے وہ مصاہرت کا رشتہ پیدا کر چکا ہے ، اُس نے اس واقعے سے فائدہ اُٹھایا اور دمشق کو دبا بیٹھا - اب اس کو عہد شکنی نہ کہا جائے تو اور کیا کہا جائے - اس کا اگر کوئی جواب ہوسکتا ہے تو صرف یہ کہ تاریخ عالم ایسے بہت سے واقعات پیش کرسکتی ہے - اگر ہر حکم ران کو اس قسم کی باتوں کا جواب دہ قرار دیا جائے تو شاید بہت کم ایسے لوگ نکلیں گے جو مستوجب سزا نہ ہوں - اس ضمن میں اس کو نہیں بھولنا چاہیے کہ شاید جب سے دنیا متمدن ہوئی ہے اُس وقت سے اب تک معاہدات و محالفات اعتراف کم زوری ہوتے ہیں اور جیسے ہی کم زور فریق زور پکڑلیتا ہے یہ محالفات تار عنکبوت بن جاتے ہیں —

بہر حال جو صورت بھی ہو فریتاگ تک کو اس کا اعتراف ہے کہ میدان کارزار میں بھی سیف الدولہ کا سلوک اپنے مفتو حین کے ساتھ انسانیت کا ہوتا تھا - چنانچہ جب سنہ ۳۳۳ ھ (سنہ ۹۴۳ ع) اُس نے اخشید پر فتح پائی تو فتح کے بعد اُس نے اپنی فوج کو حکم دیا کہ تلوار کو روک لیں اور کسی کا تعاقب نہ کریں ؛ بلکہ جو لوگ گرفتار کیے جا چکے

ہیں اُن کو بھی رہا کر دیں * —

لیکن اس سے یہ نتیجہ نہیں نکالنا چاہیے کہ سیف الدولہ موقع و محل پر سختی سے کام لینا نہیں جانتا تھا - سنہ ۳۳۹ ھ ( سنہ ۹۵۰ ع ) میں یونانیوں † نے اُسے بے طرح گھیر لیا - اُسے سخت شکست برداشت کرنی پڑی اور وہ بڑی مشکل سے اپنی جان بچا سکا - یہ ایسا موقع تھا کہ سیف الدولہ یونانیوں کو متعدد شکستیں دے کر واپس آرہا تھا اور یونانی قیدیوں کی تعداد کثیر اُس کے ساتھ تھی - اگر وہ ذرا بھی جذبات انسانیت سے کام لیتا یا ذراسی بھی غفلت کرتا تو یہی قیدی اُسے اور اُس کی فوج کو تباہ و برباد کرنے میں یونانی فوج کے ممد و معاون ہو جاتے - اس لیے سیف الدولہ نے بلا تامل حکم دیا کہ اُن قیدیوں کو فوراً قتل کر دیا جائے - اس حکم کی فی الفور تعمیل ہوئی - اس نازک وقت سے چشم پوشی کر کے فریتاگ لکھتا ہے کہ " اُس کا یہ بے رحمانہ فعل آیا اس لیے تھا کہ حالات سے وہ مجبور ہو گیا تھا ' یا وہ ان ناکردہ گناہ قیدیوں سے اپنی شکست کا بدلہ لینا چاہتا تھا ‡ ؟ " اس سوال کا جواب دینے کی مطلق ضرورت نہیں ہے ' کیوں کہ ہر صاحب فہم سمجھ سکتا ہے کہ مصلحت وقت کیا تھی اور یہ سوال کس وجہ سے پیدا کیا گیا ہے —

سیف الدولہ کی اُفتاد مزاج معلوم کرنے اور قیدیوں کو قتل کرا ڈالنے کی مصلحت کو سمجھنے کے لیے ایک اور واقعے پر غور کرنا چاہیے - مرنے سے ایک سال قبل ' ۳۵۵ ھ ( ۹۶۵ ع ) میں اُس نے مسلمانوں کی ایک بڑی تعداد کو یونانیوں کی قید سے نجات دلائی - اس تبادلے کے وقت اُس نے یہ تمیز روا نہ رکھی کہ رہا ہونے والے قیدی اُس کے خاندان کے رکن ہیں ؛ یا معمولی سپاہی - جو مسلمان قیدی تبادلے کے بعد بھی یونانیوں کے ہاتھ میں رہ گئے اُن کا سیف الدولہ نے زر فدیہ ادا کیا - پھر اس خیال سے کہ کوئی قیدی باقی نہ رہ جائے اُس نے رہے سہے قیدیوں کے بدلے میں اپنے نہایت قیمتی ہتھیار بہ طور ضمانت ' یونانیوں کے پاس رکھے اور اپنا حاجب بھی ' بہ طور یرغمال ' اُن کے پاس بھیج دیا ' مگر ان احسان فراموش آزاد

---

* فریتاگ ص ۲۲۱ - † اوراق ما بعد میں یونانیوں سے ہر جگہ بازنطینی مراد ہیں -
‡ فریتاگ ص ۲۲۱ -

شدہ قیدیوں کی ایک جماعت پھر یونانی فوج میں داخل ہوگئی - ایک آیندہ جنگ کے موقعے پر یہ لوگ سیف الدولہ ہی کے ہاتھ قید ہوے تو اُس نے حکم دیا کہ ان سب کو قتل کردیا جائے - اس کے مقابلے میں یہ دیکھنے کے قابل بات ہے کہ اُس کے خاص خادم، نجا، نے بغاوت کی؛ مگر جب وہ معافی کا خواستگار ہوا تو سیف الدولہ نے نہ صرف اُسے معاف ہی کر دیا، بلکہ اُسے خلعت عطا کرکے دو بارہ دربار میں جگہ دی —

ایک اور مثال لیجیے - سنہ ۳۴۶ ھ ( سنہ ۹۵۷ ع ) میں سیف الدولہ کے بہت سے موالی یونانیوں کے سکھائے پڑھائے میں آگئے اور اُن کے ساتھ مل کر اپنے ولی نعمت کو گرفتار کرکے دمشق کے حوالے کر دینے کی سازش کی - راز طشت از بام ہو گیا - سازش کرنے والوں کو سخت سزائیں دی گئیں - کون کہہ سکتا ہے کہ وہ بدترین سزا کے مستحق نہ تھے مگر فریتاگ کو اعتراض ہے کہ سزا کی نوعیت قابل نفرت تھی * - غالباً فریتاگ کو یاد نہیں رہا کہ وہ دسویں صدی عیسوی تھی جب تمام دنیا میں اس قسم کی سزائیں روز مرہ تھیں اور " قابل نفرت " نہیں سمجھی جاتی تھیں —

مذکورۂ بالا واقعات سے ہم بہ خوبی اندازہ کرسکتے ہیں کہ سیف الدولہ کے خصائل میں خوں ریزی اور بے رحمی کو زیادہ دخل نہ تھا - وہ ہمیشہ موقع و محل کو دیکھ کر کام کرتا تھا - یونانی قیدیوں اور خود اُس کے زرفدیہ دے کر رہا کرائے ہوے قیدیوں کو اُس نے قتل کرا دیا؛ کیوں کہ اُن کے زندہ رہنے میں اُس کی جان اور شہرت خطرے میں تھی اور موخرالذکر کی کورنمکی تو ظاہر ہی ہے - ان کو قتل کرانے پر کسی صاحب عقل کو اعتراض نہ ہوگا - نجا کا جرم بلاشبہ بہت سخت تھا - نمک حرامی اور احسان فراموشی سے بڑا گناہ اور کیا ہوسکتا ہے؛ مگر اُس کو سیف الدولہ نے بے تامل معاف کردیا - کیوں کہ اس معافی سے نہ اُس کی ذات کو کوئی نقصان پہنچنے کا اندیشہ تھا، نہ اُس کی سلطنت کو؛ بلکہ اس سے یہ فائدہ ہوا کہ ایک قدیم الخدمت خادم سے، جو ہمیشہ وفادار رہا، ذراسی

* فریتاگ ص ۲۲۱

لغزش ہوئی اور وہ اُس سے پچھتایا اور شرمایا تو اُس کو معاف کر کے اُس نے اور بھی جان نثار بنالیا - اس کے بعد جو نجا قتل ہوا ہے ، اور جس طرح قتل ہوا ہے ! اس واقعے کو ہم بیان کر چکے ہیں - ناظرین خود غور کر کے فیصلہ کر سکتے ہیں کہ اس کی ذمہ داری کسی طرح سیف الدولہ پر عائد نہیں ہوسکتی ـــ

فریتاگ نے بالکل ٹھیک لکھا ہے کہ سیف الدولہ کے خصائل کا سب سے نمایاں اور قابل قدر پہلو اُس کا استقلال ہے - اُس کی ثابت قدمی ، تہور اور ذاتی بہادری کی وجہ سے اُس کی اکثر شکستیں بھی اُس کا عظیم الشان کارنامہ معلوم ہوتی ہیں - اُس کے ان خصائل سے ، جیسا کہ عام طور پر ہوا کرتا ہے ، اُس کے رفقائے کار بھی متاثر ہوئے بغیر نہ رہتے تھے - اُس کو دیکھ کر ان لوگوں میں بھی خلوص کے ساتھ یہی صفات پیدا ہو جاتی تھیں - ان ہی وجوہ سے جفاکشی اور وفاداری کا جو جذبہ اُن کے دلوں میں کام کرنے لگتا تھا اس کی مثال اُس زمانے میں ملنا دشوار ہے - سیف الدولہ کی اس خصلت کو دیکھ کر یہ سب انتہائی وفاداری کے ساتھ بالکل اُسی کے ہو رہے تھے ـــ

سیف الدولہ کے ان خصائل کا اظہار شروع ہی میں ہوا تھا - سنہ ۳۳۲ ھ (سنہ ۹۴۳ ع) میں توزون کے خلاف اُسے تین دن مسلسل لڑنا پڑا - دشمن کی فوج اتنی تھی کہ اُس کو اپنی فتح کی کوئی امید باقی نہیں رہی تھی - لیکن باوجود اس کے اُس نے ہراس کو اپنے پاس نہیں پھٹکنے دیا - مایوسی کا تو کیا ذکر ہے اُس کے پائے ثبات کو ذراسی بھی لغزش نہیں ہوئی ـــ

ایک مرتبہ وہ ایک پہاڑی کے درے میں چاروں طرف سے یونانیوں میں گھر گیا - اُس کے سپاہی اُس کا ساتھ چھوڑ کر اپنی جانیں بچانے کی فکر میں لگ گئے - وہ تن تنہا ، پہاڑ کی چوٹی پر کھڑا رہ گیا - یونانی تھے کہ ہر دم اُس کے قریب ہوتے جا رہے تھے - ایسے نازک موقعے پر اگر کوئی دوسرا ہوتا تو نہ معلوم کیا کر ڈالتا ، لیکن سیف الدولہ وہ شخص تھا کہ اضطراب اس کے پاس بھی نہ پھٹکا - اس نے نہایت بہادری اور جاں بازی کے ساتھ گھوڑے کو ایڑ لگائی اور پہاڑ پر سے کود کر اپنی جان بچا لی - اس کی ہمت و استقلال کے اس واقعے پر جتنا بھی تعجب

کہا جاے کم ہے —

• اس ضمن میں اگر ہم سیف الدولہ کی بعض کم زوریوں کو ظاہر کر دیں تو بے جا نہ ہوگا —

بعض مورخوں نے بتلایا ہے کہ سیف الدولہ ضدی اور خود سر تھا* - اُس کی یہ کم زوری اکثر اوقات اُس کے نقصان کا باعث ہوئی —

اس کے علاوہ اُس کی دو کم زوریاں تو ہماری آنکھوں کے سامنے ہیں' جن کو ہم نظر انداز نہیں کر سکتے —

دوران جنگ میں یہ بات اشد ضروری ہے کہ سپہ سالار دشمن کی ہر کم زوری سے فائدہ اُٹھاے' جو موقع بھی اُسے ملے اُس کو ہاتھ سے نہ جانے دے' دشمن کو مارنے کے لیے کوئی کروٹ نہ چھوڑے - سیف الدولہ با وجود ہوش داری کے اکثر تساہل اور غفلت برت جاتا تھا - چنانچہ سنہ ۳۳۵ھ (سنہ ۹۴۶ ع) میں جو اُس نے مصریوں کے مقابلے میں شکست کھائی اُس کا باعث بھی سب سے زیادہ اُس کی غفلت ہوئی - کافور کی فوجیں میدان میں اُس کے سامنے ہی پڑی تھیں' لیکن سیف الدولہ چند روز غافل رہا' یہاں تک کہ اُس کے سپاہی خوراک و علوفہ کی تلاش میں منتشر ہوگئے - دشمن نے یہ دیکھ کر اُس کی غفلت سے فائدہ اُٹھایا اور سیف الدولہ کو ایسی سخت شکست اُٹھانی پڑی کہ جس کا نتیجہ بہت دوررس ہوا —

دوسرے سیف الدولہ نے جاسوسی کی طرف پوری توجہ نہیں کی - اُس کے یہاں جاسوسی کا ایسا کافی انتظام و اہتمام نہ تھا کہ دشمن کی نقل و حرکت کی اطلاع ہوتی رہتی - یونانیوں کے مقابلے میں بعض موقعے ایسے پیش آے کہ اُسے سخت نقصان اُٹھانا پڑا - بعض وقت ایسا بھی ہوتا کہ اطلاع ہو جانے پر بھی وہ سہل انکاری کرجاتا' جس سے اُس کی فوج تہ و بالا ہو جاتی —

---

- ۳ -

سیف الدولہ کی جنگوں کا اب تک جو ہم نے ذکر کیا ہے' وہ مسلمانوں کے

---

* مسکویہ - ج ۲' ص ۱۸۱ -

ساتھ تھیں- اُن کو ایک طرح کی خانہ جنگی کہنا چاہیے- اُس کا سب سے بڑا کارنامہ تو اُس کی وہ جنگیں ہیں جو اُس نے یونانیوں سے لڑیں- ان مہموں کی تعداد کم و بیش چالیس بیان کی جاتی ہے * - اتنی کثیرالتعداد لڑائیوں کی مثال اگر ملتی ہے تو اندلس کے حاجب ابو عامر المنصور کی ملتی ہے —

سوال یہ ہے کہ یہ جنگیں اور یورشیں جو محض اپنی سلطنت کی توسیع کے لیے لڑی گئیں، کیا وہ درحقیقت جہاد کا درجہ رکھتی تھیں- اگر پہلی صورت ہے تو سیف الدولہ کو یقیناً اس زمانے میں بہت کم ہمدرد ملیں گے- خود غرضی کی قدر نہ پہلے کبھی تھی، نہ اب ہے- لیکن اگر غور سے دیکھیے تو سیف الدولہ کی یونانیوں سے اتنی آویزش محض جہاد فی سبیل اللہ تھی، جس کی ہر فرد بشر، بلا استثنائے ملک و ملت تعریف کرے گا- ہمارے اس خیال کی تائید آیندہ واقعات کریں گے- سردست صرف یہ یاد دلا دینا کافی ہوگا کہ، جیسا کہ ہم بیان کر چکے ہیں، ان جنگوں میں جو خاک اُس کے بدن اور کپڑوں پر جم جاتی تھی وہ ایک جگہ جمع کی جاتی تھی اور اُس کی وصیت کے موافق اس سے ایک ٹھیکرا بنا کر قبر میں اس کے رخسارے کے نیچے رکھ دیا گیا تھا- یقیناً سیف الدولہ بہ وجہ جہاد اس مٹی کو اپنی عاقبت کا ذخیرہ سمجھتا تھا کہ اس نے یہ وصیت کی- † اگر اس ایک کرشمے (جہاد) سے دو کام نکل آئیں کہ سیف الدولہ نے ثواب جہاد بھی حاصل کیا اور یہ اہم کام انجام دیا کہ اسلام کے دیرینہ دشمنوں، یعنی یونانیوں، سے عراق اور شام کو محفوظ کرلیا تو ہم اس کو ایک فرض دینی ادا کرنے کے عوض میں انعام الٰہی تصور کریں گے —

مسلمانوں پر یہ زمانہ نہایت نازک تھا- اُن کی اندرونی کمزوریاں اور خانہ جنگیاں انھیں بالکل تباہ کرچکی تھیں، دل ٹوٹ چکے تھے، ہمتیں ساقط ہوچکی تھیں، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ کفار کا رعب ان پر مستولی ہوچکا تھا، بڑا غضب یہ تھا کہ سپاہیانہ جذبات میں کمی آگئی تھی اور جہاد سے لوگ جان چرانے لگے تھے- ظاہر ہے کہ کسی قوم کی ہلاکت کے لیے اس سے زیادہ کسی سامان

---

* ثعالبی: یتیمۃ الدہر ج ۱، ص ۱۷ - † مقابلہ کیجیے ابو عامر منصور سے کہ اس نے یہی یہی کیا تھا —

کی کسر نہیں رہی تھی - ضرورت تھی کہ کوئی ایسا آدمی پیدا ہوتا کہ مسلمانوں میں از سر نو روح پھونکتا اور ان کو پھر ایسے راستے پر ڈالتا کہ ان کی زندگی کی کوئی صورت پیدا ہوجاتی - سیف الدولہ نے اس بدحالی کو محسوس کیا - اس نے صائفہ کے قدیم دستور کو دوبارہ زندہ کیا اور مسلمانوں میں جنگی جوش و خروش کو پیدا کردیا ' جو قریباً معدوم ہوچکا تھا - مسلمانوں کو یہ یاد دلایا کہ جہاد ایک بڑا مذہبی فریضہ ہے اور اس کو بھول جانے کے معنی تباہی کامل ہیں - وہ خود مثال بنا - اُس نے حلب میں سد سکندری بن کر یونانیوں کا مقابلہ کیا - اگر وہ ایسا نہ کرتا تو عراق اور شام ' دونوں صوبے ' ان خوں خوار دشمنوں کے قبضے میں جاکر بالکل تباہ و برباد ہوجاتے - ان سب باتوں کا اثر یہ ہوا کہ ہر طرح کی افراتفری اور مسلمانوں کے خواب خرگوش کے باوجود خراسان جیسے دور افتادہ مقام کے مسلمانوں میں حرارت پیدا ہوئی اور وہ ان جنگوں میں لڑنے کے لیے عراق اور شام تک پہنچے - اگر سیف الدولہ کے اور کارناموں سے چشم پوشی کرلی جائے ' تو اس کا یہ کارنامہ سب پر بھاری ہے کہ اس نے مسلمانوں میں شوق جہاد پیدا کیا اور اس ' تقریباً ' بجھی ہوئی چنگاری کو اس نے اپنی مثال دکھلاکر اتنا بڑا الاؤ بنا دیا کہ اس میں اکثر یونانی بھسم ہوکر رہ گئے - یہی چیز تھی کہ جس کی وجہ سے اُس کو مسلسل مدد ملی اور جہاں اُس کو سخت شکست ہوئی وہیں جاں فروش مجاہدین کی ایک اور زبردست فوج فوراً اس کو مل گئی —

اس کا ایک مظاہرہ اس وقت ہوا ' جب یونانیوں نے حلب پر حملہ کیا - شہر کے بچنے کی کوئی صورت باقی نہ تھی - مگر مجاہدین کی سرفروشی بہر حال قابل تعریف ہے —

غرض ' سیف الدولہ نے یہ جذبۂ شوق جہاد اس طرح از سر نو زندہ کردیا کہ وہی مسلمانوں کی شہرت و عزت و رعب کا باعث ہوگیا - مسلمانوں نے سمجھ لیا کہ اسلام کا گزشتہ سیاسی رعب اگر دوبارہ حاصل ہوسکتا ہے تو جہاد ہی کے ذریعے سے -

صرف یہی نہیں ہوا کہ سیف الدولہ نے صرف خود ہی نام پیدا کیا اور خود ہی فائدہ اُٹھایا ' بلکہ اُس کی ان جنگوں سے مسلمانوں کے بہترین اور مشہور ترین

صوبے اس وقت محفوظ رہے اور ان کی وجہ سے آنے والے مسلمان فاتحوں کے لیے راستہ صاف ہو گیا۔ چنانچہ سیف الدولہ کے انتقال کے پچاس برس بعد ہی سلاجقۂ اعظم کو تمام اسلامی ایشیا پر چھا جانے میں چنداں دقت کا مقابلہ نہیں کرنا پڑا۔ ان لوگوں نے اپنی سلطنت کو مستحکم کرتے ہی ایشیاے کوچک کی طرف توجہ کی اور اس کو بہ آسانی فتح کرلیا —

سلاجقہ نے جو اس سر زمین کو فتح کرنے میں زیادہ تکلیف نہیں اُٹھائی اس کی وجہ صرف یہ تھی کہ سیف الدولہ کی مسلسل جنگوں نے اس خاندان کے لیے بالکل راستہ صاف کردیا تھا۔ جتنی تکلیفیں سلاجقہ پر پڑتیں ان سب کو سیف الدولہ برداشت کرکے ان کو آسانیاں بہم پہنچا گیا تھا —

سیف الدولہ کی جنگوں سے خود اس کی رعایا کو کوئی فائدہ نہیں پہنچا، بلکہ قرینہ یہ ہے کہ اُن کی وجہ سے وہ ضرور تباہ حال ہوگئے ہوں گے۔ جنگیں ایسی متواتر اور مسلسل تھیں کہ سیف الدولہ کو ہر وقت بہت بڑی فوج تیار رکھنی پڑتی تھی اور اس کے اخراجات ظاہر ہے کہ بہت ہی زیادہ ہوتے ہوں گے۔ جن کو وہ محاصل سے پورے کرتا تھا اور اس کا بار رعایا پر پڑتا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ زمانۂ جنگ میں ان اخراجات میں کمی آجاتی ہو گی، کیوں کہ سیف الدولہ کی فوج خانہ بہ دوش عربوں پر مشتمل ہوتی تھی، جنھیں مال غنیمت میں سے حصہ ملتا تھا اور اس لالچ میں یہ لوگ بہت جلد اُس کے گرد آجمع ہوتے تھے۔ اس انتظام کی یہ خرابی ضرور تھی کہ بہ صورت شکست ان خانہ بہ دوش عربوں کی ثابت قدمی اور وفاداری پر بھروسا کرنا ناممکن تھا۔ فتح کے موقعوں پر یہ لوگ سیف الدولہ کا ساتھ دیتے تھے اور شکست ہوتی تو اُس کے تمام احسانات کو بھول کر منتشر ہوجاتے اور سیف الدولہ کو دوبارہ فوج جمع کرنے کا فکر کرنا پڑتا —

اس کا بھی اندازہ کرنا ناممکن ہے کہ ان جنگوں میں کتنے مسلمان قتل ہوتے تھے، کتنی عورتیں بیوہ، اور بچے یتیم ہوتے، اور بڑا ستم تو یہ ہوتا کہ نہ معلوم کتنی عورتوں کی آبرو ریزی ہوتی تھی - قیدیوں کے متعلق البتہ کچھ اندازہ لگایا جاسکتا ہے، کیوں کہ سیف الدولہ نے دو ایک مرتبہ قیدیوں کے تبادلے کا انتظام

کیا تھا - جو تفصیل ہمارے سامنے ہے اُس سے معلوم ہوتا ہے کہ تبادلے کے بعد بھی اتنے مسلمان قیدی یونانیوں کے پاس بچ رہتے تھے کہ سیف الدولہ کا خزانہ اُن کا زرفدیہ ادا کرنے کا متحمل نہ ہوسکتا تھا - ان قیدیوں میں وہ لڑکے اور لڑکیاں شامل نہیں ہیں، جنہیں مختلف شہروں کی فتح کے وقت یونانی پکڑ کرلے جاتے تھے -

ان جنگوں ہی کی وجہ سے ملک کی آبادی کم ہوگئی اور جو آبادی رہ گئی اُس کی قوت مقاومت میں معتدبہ کمی آگئی - بہت سے شہر تباہ ہوے، گاؤں کے گاؤں تباہ ہوکر اور لٹ کر بے چراغ ہوگئے - کشت و خون میں زراعت کی جو صورت ہوسکتی ہے وہ ظاہر ہے - نتیجہ یہ ہوا کہ سیف الدولہ کی زندگی ہی میں ملک میں سخت قحط پھیلا اور طرح طرح کی وباؤں نے الگ تباہی ڈھائی - باشندگان ملک کو کیسے اطمینان ہوسکتا تھا کہ وہ اپنی محنت و مشقت سے پیدا کی ہوئی پیداوار سے مستفید ہوسکیں گے —

مگر یہ نہ سمجھہ لینا چاہیے کہ ان سب نقصانات اور تباہ کاریوں کا اصلی باعث ایک سیف الدولہ ہی کی ذات تھی - اصل اور سب سے بڑی ذمہ داری یونانیوں پر عائد ہوتی ہے —

بازنطینی سلطنت صدیوں سے مسلمانوں کی دشمن چلی آرہی تھی - وہ ہر موقعے سے فائدہ اُٹھا کر مسلمانوں کو تباہ کرنے کی کوشش کو اپنا فرض اولین سمجھتی تھی - سیف الدولہ کی زندگی میں ایسی مثال شاذ ہی ملے گی کہ اس نے جنگ میں سبقت کی - اگر کبھی اُس نے سبقت بھی کی تو اس کی محض یہ وجہ تھی کہ اُس نے یونانیوں کی آیندہ قزاقانہ یورشوں کو روکنا چاہا - اگر غور سے دیکھا جائے تو یونانیوں کی یورشیں اور حملے درحقیقت باقاعدہ فوج کشی اور جنگ کا درجہ نہ رکھتے تھے، بلکہ اُن کا اصلی اور واحد مقصد قتل و غارت کے سوا اور کچھہ نہ ہوتا تھا - جو واقعات ہمارے سامنے ہیں اُن سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ یونانیوں کے سپہ سالار محض مال و دولت اور غلاموں کے حاصل کرنے کے واسطے اسلامی علاقوں پر چھاپے مارتے تھے اور جہاں تک ہوسکتا کشت وخون کے ذریعے سے اپنا رعب اور خوف عوام میں پیدا کرنا چاہتے تھے - سیف الدولہ کی یونانیوں سے مسلسل جنگوں

کا اصلی راز یہی ہے کہ وہ ان کی ان ہی قزاقانہ یورشوں کا حتی الامکان سد باب کرنا چاہتا تھا اور اسی وجہ سے اُسے ہر وقت لڑنے کے لیے تیار رہنا پڑتا تھا - اُس کا مطمع نظر صرف یہ تھا کہ وہ اپنی رعایا کو ان لٹیرے بردہ فروشوں سے محفوظ کرنا چاہتا تھا - اس کوشش میں اگر اُس کی رعایا کو مصایب برداشت کرنا پڑے، یا ملک تباہ ہوا تو اس میں سیف الدولہ ذمہ دار نہیں قرار دیا جا سکتا، اس کی نیت بہر صورت رعایا کی صلاح و فلاح تھی - اصل ذمہ داری تو یونانیوں پر آتی ہے، جن کی حرص و آز، لوٹ مار اور کشت و خون کی پیاس مار کھانے پر بھی نہیں بجھتی تھی - سیف الدولہ یہ کس طرح گوارا کر سکتا تھا کہ اُس کی رعایا لوٹی جائے اور معصوم اور بے گناہ مسلمان عیسائیوں کے قبضے میں جائیں، یا خراب و خستہ ہونے کے لیے عیسائی نہیں تو دوسروں کے ہاتھوں کا کھلونا بنیں - کوئی ذی ہوش اس کو گوارا نہیں کر سکتا کہ اُس کی رعایا کے افراد، مسلم ہوں یا غیر مسلم، اغیار کے ہاتھ میں ہوں اور اُن پر مشق ستم کی جائے —

فریتاگ نے ان جنگوں کا ذکر اور اُن پر بحث کرتے ہوئے کچھ وعظ بھی فرمایا * ہے، اس کا ماحصل یہ ہے کہ ان مسلسل جنگوں کی جگہ اگر سیف الدولہ اپنی سلطنت پر حکومت اور پوری تن دہی کے ساتھ ملک کو مرفہ الحال بنانے پر توجہ کرتا، اندرونی امن و امان اس طرح قائم رکھتا کہ خانہ بدوش عرب اُس کے قابو میں رہتے تو وہ بلا شبہ اپنی رعایا کے لیے آیت رحمت ثابت ہوتا اور لوگ اس کے ممنون رہتے —

کاش ایسے ناصحان مشفق سیف الدولہ کے دربار میں موجود ہوتے! اگر ایسا ہوتا تو دنیا کشت و خون سے محفوظ رہتی اور سیف الدولہ کی "بد نامی" بھی تلی نہ ہوتی جتنی فریتاگ کو دکھائی دے رہی ہے - لیکن وقت اور موقع ایسا ہوتا کہ یہ ناصحان مشفق اس کے سامنے کتاب پند و نصایح کھولنے کی ہمت فرماتے تو یقیناً ان کو ہنس کر یہ جواب دیتا کہ؎ —

هر که ترسید از خمار شراب
قدم بادۂ مراد نه خورد

* فریتاگ ص ۲۳۳ -

کاش فریٹاگ سیف الدولہ کو نصیحت کرنے کی جگہ اپنے یونانی دوستوں کو تلقین فرماتے کہ لوٹ مار، خون ناحق، بے گناہ عورتوں کو بیوہ کرنا، یتیموں کو اچک لے جانا اور افعال قبیحہ جو وہ کرتے ہیں اتنے بڑے اخلاقی جرائم ہیں جو نہ یہاں معاف ہو سکتے ہیں، نہ وہاں بخشے جاسکتے ہیں - اس سے باز رہو، کیوں کہ تم خرمن امن و امان کو تباہ کر رہے ہو اور اس تہذیب کی بیخ و بنیاد کو اُکھاڑ رہے ہو جس پر دنیا کی آیندہ ترقی اور صلاح و فلاح کادارو مدار ہے —

بہ ہر کیف، دونوں فریق کے افعال و اعمال کو سامنے رکھ کر دنیا کا جو کچھ فتویٰ ہے وہ یہ ہے کہ سیف الدولہ نے اپنا فرض بہ وجہ احسن انجام دیا، گو اس کی رعایا کو تکلیف اٹھانی پڑی مگر اس نے اپنی طرف سے پوری کوشش کی کہ نیم وحشی دشمنوں سے اپنی رعایا کو حتی الوسع بچایا؛ اُس تہذیب کو محفوظ رکھا، جو دنیا اور اہل دنیا کے لیے باعث رحمت تھی - اُس کے بعد آنے والے مسلمان فاتحین اُس کے ممنون ہیں کہ اُن کا راستہ اُس نے اِن لٹیروں کے خار و خاشاک سے ایسا صاف کر دیا کہ اُن کو زیادہ دقتیں نہیں اُٹھانا پڑیں۔ مگر اس خدمت کا خود اُس کو کیا انعام ملا؟ یہی کہ یونانیوں سے برابر بر سر جنگ رہنے، اپنی رعایا کی حفاظت کرنے اور مسلمانوں کا سپر بنے رہنے سے اُس کی صحت برباد ہو گئی، وہ اس قدر کم زور ہو گیا کہ زندگی اس کو وبال معلوم ہوتی تھی؛ اس نے کبھی اس کی پروا نہیں کی اور مرتے دم تک خدمت خلق اللہ کرتا رہا۔ شاید اس کو یہ تسلی ہو کہ وہ اپنے پیچھے وہ نام چھوڑے جا رہا ہے جو تا قیام قیامت درخشاں رہے گا! —

- ۴ -

ہم دیکھ چکے ہیں کہ سیف الدولہ نے حلب اور اس کے ملحقات کو اخشید سے چھینا تھا، نیز یہ کہ یہ علاقہ ۳۳۳ھ (سنہ ۹۴۴ ع) میں خلیفہ نے اخشید کو تیس برس کے لیے تفویض کیا تھا - اگر اس علاقے سے قطع نظر کرلی جائے تو سیف الدولہ جس ملک پر قابض و حکم ران تھا وہ خود اس کا مفتوحہ کہا جاسکتا ہے - فتح حلب کے وقت تک سیف الدولہ وابستگان دربار خلافت میں شمار ہوتا تھا - لیکن اس

واقعے کے بعد خلافت سے اس کے تعلقات کے متعلق مورخین خاموش ہیں' بہر حال واقعات اس کے شاہد ہیں کہ سیف الدولہ ہر لحاظ سے اپنے آپ کو خود مختار سمجھتا تھا' حتیٰ کہ کسی قسم کا خراج دربار خلافت کو ادا نہ کرتا تھا- مورخ کہتے ہیں کہ اس سے اس لیے خراج کا مطالبہ نہیں کیا جاتا تھا کہ وہ ہر وقت یونانیوں کے خلاف جنگ کرتا رہتا تھا اور ان اخراجات کو دربار خلافت نے خراج سمجھ لیا تھا- ممکن ہے کہ یہ دربار خلافت کی ایک طفل تسلی ہو اور وہ سیف الدولہ کو چھیڑنا نہ چاہتا ہو یا اس کی عظمت سے اتنا مرعوب ہو کہ اس نے یہ سمجھ لیا ہو کہ اس سے وہ برسر نہیں آسکتا- جو کچھ صورت ہو' بہر کیف واقعات سے یہ بھی پتا چلتا ہے کہ دربار خلافت میں اس کا رسوخ بہ دستور قائم تھا اور اسے عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا- خود اُس کے درباری اسے "اطال اللہ بقاء مولانا" کے الفاظ سے مخاطب کرتے تھے-* اس کے علاوہ بڑی دلیل تو یہ ہے کہ جب اُس کا بھائی ناصرالدولہ' اپنے علاقے کو چھوڑنے پر مجبور ہوا تو سیف الدولہ ہی نے اس کے خراج کی ادائی کی ذمہ داری اپنے سرلی تھی اور اُسی کی ضمانت پر ناصرالدولہ اپنے علاقے پر واپس جاسکا تھا- اسی طرح بصرہ اور اہواز کے قاضی' ابوالقاسم تنوخی' کو اپنے عہدے سے معزول کیا گیا' تو وہ حلب پہنچا- سیف الدولہ نے اس کی سفارش کی؛ وہ بحال بھی ہوا اور اس کے رتبے اور تنخواہ میں بھی اضافہ ہوا†- یہ واقعات صاف ظاہر کرتے ہیں کہ سیف الدولہ کا دربار خلافت میں کافی اثر و نفوذ تھا- یہ تو معلوم ہی نہیں ہوتا کہ اُس کے اور دربار کے درمیان کبھی کسی قسم کی کشمکش ہوئی تھی' مخالفت تو کیسی —

بہ حیثیت مجموعی اگر دیکھا جائے تو سیف الدولہ بالکل خود مختار بادشاہ نظر آتا ہے- ایک مورخ نے یونانی سفراء کے اس کے دربار میں باریابی کے ضمن میں لکھا ہے کہ وہ تخت شاہی پر بیٹھتا تھا- سر پر مرصع و مکلل بہ جواہر تاج رکھتا تھا- اس نے اپنے نام کے طلائی سکے بھی مسکوک کرائے تھے‡- آگے چل کر معلوم ہوگا کہ شعراء کو انعام دینے کے

---

* نشوارالمحاضرہ' تنوخی' مطبوعہ مصر' ص ۷۳ تیمیۃالدہر' ج ۱' ص ۲۲-

† ابن خلکان' ج ۱' ص ۳۵۳- ‡ فریٹاگ' ص ۲۲۴-

لیے اُس نے خاص طلائی سکے مسکوک کرائے تھے جن پر اس کی تصویر اور نام ہوتا تھا —

جب اس نے اپنی بیٹی 'ست الناس' کی شادی کی ہے تو اس نے خاص سکے مسکوک کرائے تھے۔ ان کا بھی ذکر آگے آئے گا۔

حلب کے باہر اس نے اپنے لیے ایک عالی شان محل تعمیر کرایا تھا۔ یونانیوں نے جب حلب فتح کیا ہے تو اس کو مسمار کردیا۔ جب وہ میدان جنگ میں ہوتا تھا، تو وہ ایک خاص خیمے میں فروکش ہوتا تھا، جو بڑی اونچی بلیوں پر نصب ہوتا تھا —

ہمیں یہ بجا شکایت ہے کہ مورخوں نے حسب دستور، اس کی سلطنت کے حالات نظم و نسق بیان نہیں کیے۔ کہیں کہیں جو جستہ جستہ حالات آگئے ہیں اُن سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُس کی حکومت مستحکم تھی وہ بالعموم عدل و انصاف سے کام لیتا تھا؛ لیکن جیسا کہ ہم اس سے پہلے بیان کر آئے ہیں، وہ بہ وقت ضرورت اور حسب مصلحت ظلم کرنے سے بھی نہیں چوکتا تھا۔ کم از کم ایک واقعہ تو ایسا بیان کیا گیا ہے کہ اس نے محض اپنا رعب و خوف قائم رکھنے کے لیے ایک بے گناہ آدمی کو قتل کرادیا تھا *۔ جب وہ خود حلب میں موجود ہوتا تو حکومت کا تمام کام بہ نفس نفیس انجام دیتا تھا۔ معلوم ہوتا ہے کہ ملکی و مالی اور فوجی افسروں کا عزل و نصب اپنے ہی ہاتھ میں رکھتا تھا۔ حلب سے باہر جانا ہوتا تو وہ اپنا ایک نائب نام زد کرجاتا تھا، چنانچہ ابوفراس کو متعدد مرتبہ نیابت کا فخر حاصل ہوچکا تھا †

حسب دستور مستمرہ سلطنت کا سب سے بڑا عہدہ دار وزیر تھا۔ اُس کا سب سے پہلا وزیر ابو اسحاق القراریطی تھا۔ اس کے بعد ابو عبداللہ محمد بن سلیمان بن فہد وزیر ہوا اور آخری وزیر ابوالحسن علی بن حسین المغربی تھا۔ رسل و رسائل کا تمام کام کاتب کے سپرد تھا اور عدالت قاضیوں کے۔ اُس زمانے کے مطابق حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی قاضی الگ الگ رہتے تھے اور اپنی اپنی فقہ کے موافق مقدمات کا فیصلہ کرتے تھے۔ یہ انتظامات خاص حلب میں تھے؛ اس کے علاوہ جتنے شہر اندرون ملک میں تھے ان کا انتظام بالعموم شیوخ قبیلہ کے ہاتھ میں ہوتا تھا۔ یہ لوگ سیف الدولہ کو تمام حالات ملکی سے مطلع رکھتے تھے اور بہ وقت ضرورت روپیہ اور فوج بھی بہم پہنچاتے تھے ‡

* نشوار المحاضرۃ، تنوخی، مطبوعۂ مصر ص ۷۳ — † تیمیۃ الدھر ـ ج ۱ ص ۲۲ — ‡ فریتاگ ـ ص ۲۲۳ —

سنہ ۳۳۳ھ (سنہ ۹۴۴ ع) میں جب سیف الدولہ کو کچھ اطمینان ملا تو جو علاقہ اُس کے زیر حکومت تھا، اُس میں الجزیرہ اور شام کے حصے بھی شامل تھے۔ الجزیرہ کے اس صحرائی علاقوں کو چھوڑ کر، جو دیار ربیعہ اور دیار مضر کہلاتے تھے، اس کی تمام سلطنت کا حصہ نہایت زرخیز تھا اور مصنوعات کے علاوہ، زراعت کی حالت یہاں بالعموم اچھی تھی۔ قدیم مورخ معاشی حالات کی طرف بالکل توجہ نہیں کرتے۔ اللہ بھلا کرے دو جغرافیہ نویسوں کا جنہوں نے اس کے عہد میں، یا اس کے فوراً بعد، اپنی کتابیں لکھی ہیں۔ ان میں سے ایک ابن حوقل ہے جو سیف الدولہ کا ہم عصر تھا اور اس کی موت کے بعد اس نے متذکرۂ بالا علاقوں میں سفر کیا تھا۔ دوسرا مقدسی ہے، جس نے اپنا سفر ۳۵۵ھ یا ۳۵۶ھ (سنہ ۹۶۶ ع) میں شروع کیا اور وہ بھی الجزیرہ اور شام میں سے گزرا تھا اور وہاں کے حالات اس نے اپنی کتاب میں لکھے ہیں۔ ان دونوں کے بیانات سے اچھی طرح اندازہ ہوتا ہے کہ سیف الدولہ کے ان علاقوں کی اراضی سرسبز و شاداب اور اس کی رعایا مرفہ الحال تھی۔ آب و ہوا، بالعموم، اچھی اور صحت آور تھی۔ عوام الناس عام طور پر خوش حال اور فارغ البال تھے۔ یہ دونوں لکھتے ہیں کہ بڑے بڑے شہروں میں سنگی عمارتیں ہیں اور نہریں جاری ہیں۔ شہروں کے باہر بھی بڑی بڑی آبادیاں ہیں، اور ان میں ہر قسم کی آسایش اور ضروریات کا سامان مل سکتا ہے۔ عظیم الشان جامع مسجدیں ہیں اور ان کے پہلو بہ پہلو عیسائیوں اور یہودیوں کے معبد ہیں۔ ہر شہر میں سرائیں، حماموں اور اسی قسم کے آسایش و رفاہ عامہ کی عمارتوں کی کمی نہیں۔ سیر و تفریح کے لیے وسیع و آراستہ باغات موجود تھے۔ بعض بعض شہروں کی مصنوعات اور چیزیں خاص طور پر مشہور تھیں: مثلاً رقہ کا صابن، زیتون اور قلم، حران کے مربے، شہد اور روئی، آمد کا اونی اور کتانی کپڑا وغیرہ۔

ہم نے ابھی یہ لکھا ہے کہ شہروں کے پہلو بہ پہلو عیسائیوں اور یہودیوں کے معبد تھے، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ مذہبی و دینی معاملات میں سیف الدولہ اپنی رعایا کے ساتھ کسی طرح کا تعصب نہیں برتتا تھا اور سب کے ساتھ بہ انصاف پیش آتا تھا۔ دو واقعات اس کو پوری طرح واضح کردیں گے:۔

(۱) سنہ ۳۴۲ھ (سنہ ۹۵۳ع) میں دمستق کا بڑا بیٹا، قسطنطین، گرفتار ہوکر حلب لایا گیا اور وہیں اس کا انتقال ہوگیا۔ سیف الدولہ نے اس کی لاش شہر کے عیسائیوں کے حوالے کردی کہ اپنی دینی رسوم کے موافق اس کی تجہیز و تکفین کردیں ــ

(۲) سنہ ۳۵۵ھ (سنہ ۹۶۵ع) میں انطاکیہ میں سیف الدولہ کے خلاف ایسی بغاوت و شورش ہوئی کہ حالت سخت نازک ہوگئی۔ اس موقعے پر عمائد میں صرف انطاکیہ کا بطریرک کرسٹو فورس، تھا جو نہایت وفاداری کے ساتھہ سیف الدولہ کا مطیع رہا۔ وہ نہ صرف سیف الدولہ کے دشمنوں سے الگ رہا، بلکہ وہ حتی الامکان شہر کو سنبھالے رہا*۔ کیا کوئی یہ امید کرسکتا ہے کہ اگر عیسائیوں کے ساتھہ سیف الدولہ کا اچھا سلوک نہ ہوتا تو بطریرک اس کا ساتھہ دیتا ــ

-۵-

اگر ہم یہیں سیف الدولہ کے عقائد مذہبی کا ذکر کردیں تو بے جا نہ ہوگا۔ افسوس تو یہ ہے کہ اتنا اہم معاملہ اور مورخین بالکل خاموش! قیاسات جہاں تک کام دیتے ہیں ہم ان سے فائدہ اٹھائیں گے ــ

سیف الدولہ کے عقائد مذہبی کے متعلق جو سب سے زیادہ قابل توصیف بات نظر آتی ہے وہ یہ ہے کہ اس مادر گیتی کے نامور فرزند کے عہد حکومت کے تمام واقعات کو کھنگال ڈالو تب بھی یہ پتا نہیں چلتا کہ اس نے کسی خاص عقیدے کے فرقے کو کسی اور فرقے پر ترجیح دی ہو۔ انتہا ہے کہ اس نے کسی موقعے پر اپنے ذاتی عقائد کو ظاہر نہیں کیا۔ اس کو دین و مذہب سے بے اعتنائی پر محمول نہیں کرنا چاہیے، بلکہ اس کی انتہائی بے تعصبی سمجھنا چاہیے ــ

دو واقعات ایسے ضرور ملتے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کا خاندان (بنی حمدان) شیعہ تھا:۔

(۱) ابن اثیر نے عبداللہ بن معتز کی معزولی اور خلیفہ مقتدر کی بحالی کا ذکر کرتے

---

* نریناک، ص ۲۲۵ ــ

ہوے لکھا ہے کہ حسین بن حمدان نے باوجود شیعہ ہونے کے بنی عباس کا ساتھ دیا *۔

(۲) ابن حوقل نے لکھا ہے کہ سیف الدولہ کے والد، ابوالہیجا عبداللہ بن حمدان نے کوفے سے دو فرسنگ کے فاصلے پر حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی قبر مبارک کو، جو بنو امیہ کے خوف سے خفیہ رکھی گئی تھی، ظاہر کیا اور وہاں ایک زبردست قلعہ تعمیر کرایا اور قبر مبارک پر بہت بڑا مربع قبہ بنوایا، جس کے چاروں پہلوؤں میں دروازے تھے۔ گنبد کے اندر اس نے نہایت بیش قیمت پردے اور فرش بھی مہیا کیے تھے † —

یہ تو اس کے خاندان کے افراد کے عقاید مذہبی کی کیفیت ہے۔اس سے یہ نتیجہ نکالنا شاید صحیح نہ ہوگا کہ وہ شیعہ تھے۔ بنو عباس کا ساتھ دینا نہ شیعیت کا ثبوت ہے، نہ سنی ہونے کا۔ سیاسی معاملہ اور ضرورت، عقائد مذہبی سے بے نیاز کر دیتا ہے۔ رہ گیا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا روضہ مبارک بنوانا: کیا سنیوں کو جناب ممدوح (رض) سے محبت نہیں اور کیا وہ اتنی چھوٹی سے خدمت کو اپنے لیے باعث ثواب نہ سمجھیں گے۔

رہ گیا خود سیف الدولہ: اس کے متعلق ہم بیان کر چکے ہیں کہ اس نے سنہ ۳۵۴ ھ (سنہ ۹۶۵ ع) میں جب اپنی بیٹی، ست الناس، کی شادی ناصر الدولہ کے بیٹے، ابو تغلب، سے کی ہے تو خاص قسم کے سکے مسکوک کرائے تھے۔ ان سکوں کے دونوں رخ جو عبارتیں مضروب تھیں، ان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ اپنے خاندان کے اور افراد کی طرح شیعہ عقاید رکھتا تھا۔ مورخین نے ان عبارات کو نقل کیا ہے، اور ان سے یہ ضرور معلوم ہوتا ہے کہ وہ شیعیت کی طرف راغب تھا۔ ہم یہ بھی بیان کرآئے ہیں کہ سیف الدولہ نے قرامطہ کی فرمائش (یا درخواست) پر لوہے کی بڑی مقدار اُن کے پاس بھجوائی تھی۔اس واقعے سے بھی بریں نیست کہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ اُس کے تعلقات قرامطہ سے بہت اچھے تھے۔ ایک امریکی مستشرق کی اس رائے کو کچھ زیادہ وقعت نہیں دی جاسکتی کہ سیف الدولہ فاطمین افریقہ کا باج گزار تھا: نیز یہ کہ مشہور فلسفی، ابونصر فارابی، نے اپنا

* ابن اثیر (واقعات ۲۹۶ ھ)۔ † ابن حوقل ص ۱۶۳۔ یہ دونوں واقعات ڈاکٹر صدرالدین صاحب کی کتاب سے منقول ہیں۔ دیکھو ص ۱۴۱ و ۱۴۲!

رسالہ ' مدینتہ الفاضلہ ' اُن ھی کے دارالخلافہ مہدیہ ' کو پیش نظر رکھہ کر لکھا تھا - اس مصنف نے اپنے اس بیان کی کوئی سند پیش نہیں کی * - لین پول نے بھی سیف الدولہ کو فاطمین کا باج گزار بتایا ھے ' مگر وہ بھی کوئی سند نہیں دے سکا † —

اس ادعائی شیعیت کے مقابلے میں سیف الدولہ کا شوق و جوش جہاد پیش کیا جاسکتا ھے - یہ ظاہر ھے کہ شیعہ عقاید کے موافق جہاد بغیر امام کی اجازت کے جائز نہیں ' اور یہاں یہ کیفیت ھے کہ سیف الدولہ میدان جہاد کی گرد اپنے کپڑوں اور جسم سے جھڑوا کر اُس کی ایک تکیا بندوا تا ھے اور وصیت کر جاتا ھے کہ اُس کی قبر میں اُس کے رخسارے کے نیچے یہ تکیا رکھہ دی جائے - اگر یہ شبہ وارد کیا جائے کہ وہ فاطمین کا باج گزار تھا ' اس لیے ممکن تھا کہ اُن کی خوشامد میں وہ شیعہ رھا ھو ' اور اُن کو اپنا امام مان کر اُن کی اجازت سے وہ جہاد کرتا ھو - مگر سرے سے یہی بات معرض شک میں ھے کہ آیا وہ فاطمین کا باج گزار تھا بھی کہ نہیں ؛ اگر ھو بھی تو یہ کیسے کہا جاسکتا ھے کہ وہ اُن کو اپنا امام تسلیم کرتا ھو - باقی رھے قرامطہ سے اُس کے تعلقات ' یہ اس کے عقاید پر کوئی خاص روشنی نہیں ڈالتے سیاسیات میں نہ معلوم کیا کچھہ ھوتا اور کرنا پڑتا ھے —

یہ مسلم کہ سیف الدولہ جیسے عظیم الشان آدمی کی لایف میں اس کے عقائد مذہبی کو چنداں وقعت نہیں دینی چاھیے - سیف الدولہ کی یہ صفت اس کی عظمت کی کافی شہادت اور لائق مدح وثنا ھے کہ اس نے کسی فرقے کو دوسرے فرقے پر ترجیح نہیں دی ' نہ اپنے عقاید کا اظہار کیا - کسی بادشاہ کی یہ تو صفت کافی ھے کہ وہ کسی کے دین و مذھب سے تعرض نہیں کرتا - بہت صحیح مقولہ ھے کہ بادشاہ کا ' بہ حیثیت بادشاہ کے کوئی دین دھرم نہیں ھوتا - ھونا بھی نہیں چاھیے —

---

( ۵ )

اب ہم سیف الدولہ کے ایک وصف کی طرف توجہ کرتے ھیں جو اس جیسے

---

* ڈی ' بی ' میکڈانلڈ ( Development of Muslim Theology &c. ) مطبوعہ لندن ' سنہ ۱۹۰۳ ' ص ۱۶۵ -

† ڈاکٹر صدرالدین ' ص ۱۴۰ -

آدمی کے لیے فی الحقیقت محیرالعقول ہے —

ہم نے اس کو محیرالعقول اس لیے کہا کہ اس کی تمام زندگی پر اگر غور کیا جائے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ وہ شخص میدان جنگ کی سختیاں جھیلنے کے لیے پیدا کیا گیا تھا ؛ اس کا اگر کوئی گھر دار ہوسکتا تھا تو گھوڑے کی زین ؛ اس کی خلقت میں سپاھیانہ اکھڑ پن ہونا چاھیے تھا ؛ فنون لطیفہ سے اُسے دورودراز کا بھی واسطہ نہیں ہونا چاھیے - کہاں سیف الدولہ اور کہاں شاعری ؛ کہاں ایک سپاھی اور کہاں علمی ادارے اور ادبی موشگافیاں ! ایک کو دوسرے سے کوئی نسبت نہیں - حیرت تو یہ ھے کہ یہی شخص جو انتہائے قابلیت کے ساتھ سپہ سالاری کرتا ھے' علمی مجالس کا لائق ترین صدرنشین بھی نظر آتا ھے - دن کو میدان جنگ کی خاک پھانکتا ھے اور رات کو بزم شعر و شاعری جما کر بیٹھتا ھے ؛ یہیں شعرا اپنا بے مثل کلام سناتے تھے اور علما علمی موشگافیاں کرتے تھے اور مختلف مضامین پر مباحثات و مناظرات ہوتے تھے * - اسی پر بس نہیں ہوتا تھا' ذراسی فرصت ہوئی اور شعر و شاعری شروع ہوگئی - یہ افسانے اب تک کتابوں میں محفوظ ھیں —

ایسا معلوم ہوتا ھے کہ جہاں اسے فوجی تعلیم دی گئی تھی' وہاں اس کی دماغی تعلیم و تربیت سے بے پروائی نہیں برتی گئی تھی - یہی وجہ تھی کہ شعراء اس کے دربار میں جمع رہتے تھے تو علماء اس کے خوان کرم کے زلہ ربا تھے - مقصود معارف پروری تھا کہ ہر شخص بہ اطمینان قلب اپنے اپنے علمی کارناموں میں مشغول رھے - مگر ایسا معلوم ہوتا ھے کہ اس کو شاعری سے زیادہ شغف تھا' یہی وجہ ھے کہ اس کا دربار شعراء کا مرکز یا بزم مشاعرہ بنا رہتا تھا - انتہا ھے کہ دوران جنگ میں بھی اُس کا شوق ادب نوازی کم نہیں ہوتا - دن کو شمشیر بہ کف' گھوڑے کی پشت پر ہوتا ھے' رات کو جب ہر ایسا شخص اپنی تکان رفع کرنے کی کوشش میں آرام کرنا چاھتا ھے' سیف الدولہ شعرا کی مجلس گرم کرتا ھے' چنانچہ ایسے اکثر موقعوں پر ہم اور شعراء کے ساتھ متنبی کو بھی اس کے ہم رکاب دیکھتے ھیں - حضرات شعرا معاف فرمائیں یہ شاعری فارسی اور اردو کی نہ تھی' نہ اس کا دربار مغلیہ دربار تھا کہ جہاں گل و بلبل

---

* ڈاکٹر صدر الدین' ص ۱۴۰ -

بڑی چیز سمجھی جاتی ؛ وہ قدیم عربی شاعری تھی کہ جس نے اس کے دل و دماغ کو ایک طرف فروسیت سے بھرا اور دوسری طرف جذبات انسانیت سے معمور کیا - جس طرح وہ اپنے درباری شعراء کے کلام سے کیف اُٹھاتا تھا اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سیف الدولہ کا اپنے زمانۂ تعلیم میں ادب لطیف کی طرف زیادہ رجحان رہا تھا- جوان ہوا تو قدیم عرب شعراء کے دواوین کو اس نے بہ نظر امعان دیکھا' کیونکہ اُس میں جو اکثر خوبیاں تھیں وہ بغیر عرب کی شاعری کے مطالعے کے پیدا ہی نہیں ہوسکتیں -اغلب یہ ہے کہ اس مطالعے نے سیف الدولہ کے دل و دماغ پر گہرا اثر چھوڑا تھا کہ اس میں فروسیت کے جذبات اُبھر آے اور بہادری اور جود و سخا کے جوہر پیدا ہوگئے- عرب کی قدیم شاعری کی یہی برکات ہیں- ان ہی سے سیف الدولہ مستفید ہوا اور یہ اوصاف اس میں بہ درجۂ اتم نظر آتے ہیں ــ

عربی اس کی مادری زبان تھی' اس پر ملی اس کو ایسی تعلیم کہ وہ عربی کی باریکیوں کو کماحقہ سمجھنے لگا اور پھر اتنی قابلیت پیدا کرلی کہ علماء سے اُلجھہ پڑتا تھا اور بحث میں اُن کولا جواب کردیتا تھا- چنانچہ مشہور نحوی ابن خالویہ نے بیان کیا ہے کہ ایک دفعہ سیف الدولہ کے دربار میں لفظ اقمد پر بحث ہوئی' کیونکہ اس لفظ کے استعمال کے متعلق نحویوں میں بڑا اختلاف ہے- ابن خالویہ بھی پوری طرح اس کے استعمال کے قواعد بیان کرنے سے قاصر رہا- آخر سیف الدولہ اس بحث میں پڑا اور اس نے اس مسئلے پر ایسی خوبی سے تقریر کی اور اس کو نہایت صفائی کے ساتھہ سمجھایا کہ ابن خالویہ اس کی تردید نہ کرسکا اور اس کی قابلیت کو تسلیم کرگیا-* اسی قسم کی تنقیدیں تھیں کہ یہ معلوم ہوتا تھا کہ اُس نے کلام عرب کو بڑے غور سے دیکھا تھا اور بڑے بڑے شعراء پر نکتہ چینی کرسکتا تھا ــ

ایک مرتبہ متنبی نے ایک قصیدہ کہا' جس پر سیف الدولہ نے یہ اعتراض کیا کہ شاعر نے دو شعروں میں ایک ایک نیا خیال ظاہر کیا ہے' یہ بھی کہا کہ اس ستم میں متنبی منفرد نہیں ہے- امرءالقیس نے بھی ایک جگہہ یہی غلطی کی

---

* نریتاک ص ۲۱۳ -

ہے - متنبی نہ اپنی غلطی تسلیم کرنا چاہتا تھا، نہ امرءالقیس کی - لیکن سیف‌الدولہ کا ادب اور رعب، کہ وہ اس پر بحث کرتے ہچکچاتا تھا؛ مگر کسی نہ کسی طرح اُس نے عرض کر ہی دیا کہ سیف الدولہ کا یہ اعتراض صحیح نہیں اور وہ اور امرءالقیس دونوں اس نقص سے بری ہیں - سیف الدولہ اور متنبی میں دیر تک بحث ہوتی رہی - اس میں سیف الدولہ کو متنبی کا استدلال اور طرز بحث اتنا پسند آیا کہ اُس کو پچاس دینار انعام دیے* —

دو شاعر، ابوبکر محمد اور ابوعثمان سعید کہ دونوں بھائی تھے اور دونوں مل کر خالدیان کہلاتے تھے، سیف الدولہ کی جود و سخا کا شہرہ سن کر بہ اُمید انعام اُس کے دربار میں حاضر ہوے اور قصیدہ پیش کیا - سیف الدولہ نے دونوں کی توقعات پوری کیں - ہر ایک کو ایک ایک لونڈی اور غلام عطا کیے - یہ لونڈی اور غلام اپنے کندھوں پر درھموں کی تھیلیاں اُٹھاے ہوے تھے - ہر ایک کو مصری قیمتی کپڑوں کا ایک ایک صندوق بھی عطا ہوا - خالدیان نے اس مرحمت شاہانہ کے شکریے میں ایک اور قصیدہ پڑھا - اس کا ایک شعر یہ تھا :—

فغدا الناس جودک الماکول        والمشروب والمنکوح والملبوس

سیف الدولہ نے اس قصیدے کی تعریف کی اور آخر میں کہا : "اس میں ایک جگہ لفظ منکوح' آیا ہے - یہ لفظ مکروہ سا ہے اور بادشاہوں کے سامنے نہیں بولا جاتا" - یہ ایسی لطیف تنقید ہے کہ صاحب یتیمۃ الدھر سے بھی یہ کہے بغیر نہیں رہا گیا کہ " ھذا من اعجب نقدہ " † —

اس " حکایت لطیف " کو کہاں تک طول دیا جاے، جس کو شوق ہو اس کے لیے سیف الدولہ کی تنقیدوں میں بہت اچھا مواد ملے گا - آخر ثعالبی جیسے آدمی نے اس کے متعلق یہ فقرہ بے وجہ موجہ تو نہیں لکھا کہ :—

" کان ادیباً، شاعراً، محباً لجید الشعر، شدیدالاھتزاز لما یمدح بہ " ‡ —

مگر ہمارے فریتاگ کو اس کے شاعر ہونے میں شبہ $ ہے - وہ کہتا ہے کہ :

---

* یتیمۃ الدھر، ج ۱، ص ۱۲ و ۱۳ - † یتیمۃ الدھر، ج ۱، ص ۱۴ -
‡ یتیمۃ الدھر، ج ۱، ص ۱۹ - $ فریتاگ، ص ۲۱۸ و مابعد -

"جو اشعار سیف الدولہ سے منسوب ہیں ان میں سے اکثر دوسرے شعراء کے بتائے جاتے ہیں۔ اس کا امکان ہے کہ جو اشعار وہ اپنے درباری شعراء کے مجمعے میں پڑھتا تھا وہ دانستہ، یا نادانستہ اس سے منسوب کر دیے گئے ہوں۔ ثعالبی نے اسے شاعر کہا ہے؛ لیکن اگر وہ شعر کہتا تو ان کی بڑی تعداد اس وقت تک موجود ہوتی، کیوں کہ لوگوں کے دلوں میں اس کی اتنی حرمت و محبت تھی کہ اُس کے اشعار کو بھولنے والے نہ تھے"۔ بہ قول فریتاگ صرف دو شعر ایسے ہیں جنھیں بلا خوف تردید سیف الدولہ ہی سے منسوب کیا جا سکتا ہے۔ یہ دونوں شعر اُس نے اپنے بھائی ناصر الدولہ کو لکھے تھے:—

لست اجفو وان جفیت ولا　　اترک حقاً علی فی کُل حال

انما انت والدو الاب الجا　　فی باالصبر والاحتمال

فریتاگ نے ثعالبی کو گویا چڑایا ہے کہ اُس نے سیف الدولہ کو شاعر کہہ دیا۔ مگر اُس نے غالباً یہ خیال نہیں کیا کہ ثعالبی نے اُسے شاعر کہا ہے، صاحب دیوان نہیں کہا، نہ اتنا پر گو بتلایا ہے کہ اُس کے اشعار لوگوں کے زبان زد ہوں۔ فریتاگ کا یہ کہنا بھی درست نہیں ہے کہ سیف الدولہ نے تمام عمر میں صرف دو ہی شعر کہے تھے، اور وہ بھی شاعری کے معیار سے گرے ہوئے ہیں۔ لیکن اسی مصنف نے ابوالحسن محمد بن محمد الافریقی کی روایت سے قوس قزح پر سیف الدولہ کے یہ اشعار نقل کیے ہیں:—

و ساق صبیح للصبوح دعوته　　فقا و فی اجفانه سنة الغمض

یطوف بکأسات العقار کا نجم　　فمن بین منقض علینا و منفض

و قد نشرت ایدی الجنوب مطارفا　　علی الجود کنا والحواشی علی الارض

یطرزها فوق السحاب با صفر　　علی احمر فی اخضر تحت مبیض

کا ذیال خود اقبلت فی غلائل　　مصبغة والبعض اقصر من بعض

ان اشعار کے متعلق ثعالبی لکھتا ہے کہ: هذا من التشبیهات الملوکیة التی لا یکاد یحضر مثلها للسوقة*۔ ان اشعار کے علاوہ ثعالبی اور ابن خلکان، دونوں، نے سیف الدولہ

*یتیمۃ الدهر، ج ۱، ص ۱۹ و ۲۰۔ لیکن ابن خلکان (ج ۱، ص ۳۶۵) نے ان اشعار کو عبد الصمد بن معذل کی طرف منسوب کیا ہے۔

کے اور اشعار نقل کیے ہیں ' جن کا درج کرنا موجب طوالت ہوگا ۔

سیف الدولہ کی قدر افزائی اور سخاوت شعراء کو اُس کے دربار میں کھینچ لاتی تھی - ثعالبی نے لکھا ہے کہ ابو محمد عبداللہ بن محمد الفیاضی کاتب اور ابوالحسن علی بن محمد الشمشاطی نے سیف الدولہ کی مدح میں جو اشعار کہے گئے تھے ان میں سے دس ہزار اشعار کا ایک منتخب مجموعہ تیار کیا تھا * - اس سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ اس کے دربار میں کتنے شعرا جمع رہتے ہوں گے - ہم پھر کہتے ہیں کہ اسے شاعری سے عشق تھا ۔

بہت ممکن ہے کہ سیف الدولہ جو شعرا کی قدر افزائی کرتا اور ان کو اپنے جود و سخا کی وجہ سے خوش رکھتا تھا اس کا ایک سبب ' من جملہ اور اسباب کے یہ بھی ہو کہ وہ جانتا تھا کہ امرءالقیس کے ایک شعر نے قبیلہ بنو تمیم کو ہمیشہ کے لیے عربوں میں معزز بنادیا تھا ؛ اور جریر کے ایک شعر نے بنو نمیر کو قعر مذلت میں گرادیا تھا - اس کو عربوں کا یہ مقولہ معلوم تھا کہ :—

انہ یرفع من قدرالوضیع الخامل مثل مایضع من قدرالشریف الکامل

شعرا کا ایک جم غفیر تھا کہ اس کے سایۂ عاطفت میں پلتا اور بخشش مالا مال رہتا تھا - خالدیان کا قصہ ہم اوپر بیان کرآے ہیں ایک اور قصہ سنیے

عین زربہ کے قاضی ' ابوالقاسم عثمان بن محمد ' نے بیان کیا ہے کہ وہ ایک مرتبہ حلب میں سیف الدولہ کی مجلس میں تھے کہ قاضی ابو نصر محمد بن محمد نیسا بوری وہاں آے اور اُنہوں نے اپنی آستین سے ایک خالی تھیلی نکال کر زمین پر ڈال دی اور ایک کاغذ کا پرزہ نکال کر شعر پڑھنے کی اجازت چاہی - اجازت ملنے پر ایک قصیدہ پڑھنا شروع کیا - اس کا ایک شعر تھا :

حباؤک معتاد و امرک نافذ وعبدک محتاج الی الف درہم

قصیدہ ختم ہوا تو سیف الدولہ اس حسن طلب سے بہت محظوظ ہوا اور اُنہیں فوراً ایک ہزار دینار (درہم نہیں) عطا کیے - قاضی ابونصر نے دینار خالی تھیلی میں بھرے اور چل دیے †

ایک مرتبہ سیف الدولہ شعراء کے ساتھ بیٹھا اُن کے کلام سے حظ اُٹھا رہا

* تیمیۃ الدھر ' ج ۱ ص ۹ † ابن خلکان ' ج ۱ ' ص ۳۶۶

تھا کہ خادم نے آکر اطلاع دی کہ ایک فلاکت زدہ عرب ، پھٹے حالوں ، میلے کچیلے ، پھٹے پرانے کپڑے پہنے باہر کھڑا ہے اور حاضر ہوکر شعر سنانا چاہتا ہے - حکم ہوا کہ بھیج دو - وہ آیا اور اُس نے یہ اشعار پڑھے :

انت علی و هذه حاسب قد نفذالزاد و انتهی طلب
بهذه تفخر البلاد وما الامیر تزهی علی الوری العرب
وعهدک الدهر قد اضربنا الیک من جور عهدک الهرب

یہ اشعار سن کر سیف الدولہ نے حکم دیا کہ اس اعرابی کو فوراً دو سو دینار سرخ دے دیے جائیں * -

ایشیا میں بدیہ گوئی کی ہمیشہ قدر ہوتی آئی ہے - سیف الدولہ کے دربار میں بدیہ گو شعرا کی بھی کمی نہیں تھی - ایک مرتبہ سیف الدولہ نے یہ شعر پڑھا اور شعرا سے فرمائش کی کہ اس پر گرہ لگائیں :

لک جسمی تعلله فدمی لم تحلله

ابوالفراس نے سنتے ہی کہا کہ :

انا ان کنت مالکا فلی الامر کله

اس سے سیف الدولہ اتنا خوش ہوا کہ ملبج کا تمام علاقہ ، جس کی سالانہ آمدنی ایک ہزار دینار تھی اُسے عطا فرمادیا † —

غرض ، کہاں تک بیان کیا جائے - شعرا کا ایک گروہ کا گروہ تھا کہ اُس کے خوان کرم سے پرورش پاتا تھا اور اس کی عطا پاشی سے مالا مال رہتا تھا - اس کے بذل و سخا اور قدر دانی کا اس سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ شعرا و علما کو جو صلے سیف الدولہ کے دست کرم سے ملتے تھے وہ سکہ ہائے رایج الوقت نہ ہوتے تھے ، بلکہ اس غرض سے اُس نے سونے کے خاص دینار مسکوک کرائے تھے ، جن میں سے ہر ایک کا وزن دس مثقال ہوتا تھا اور ان پر اُس کی تصویر اور نام ہوتا تھا ‡ —

اُس کی تنقیدوں کو دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کوئی معمولی ، بازاری

---

* تیمیتہ الدھر ، ج ۱ ، ص ۱۲ † تیمیتہ الدھر ، ج ۱ ، ص ۱۲
‡ تیمیتہ الدھر ، ج ۱ ، ص ۱۲ -

شاعر اس کے دربار میں قدم رکھنے کی ہمت نہیں کرسکتا تھا ؛ جو تھا وہ چوٹی کا شاعر تھا - ایسا کہ اپنے ہم چشموں' بلکہ خود سیف الدولہ سے بحث کرسکتا تھا - ڈاکٹر صدرالدین نے ایسے تہلکا انیس شعرا اور علماء گنائے ہیں جو اُس کے دربار سے وابستہ تھے - اُنہوں نے ان لوگوں کے مختصر حالات بھی لکھے ہیں ' لیکن چوں کہ ہمارا مقصد اُس کے عہد کی ادبی تاریخ لکھنا نہیں ہے ، اس لیے ہم اُن میں سے چند مشہور لوگوں کے نام لکھنے پر اکتفا کرتے ہیں :—

السری بن احمد الموصلی - ابوالعباس احمد بن محمد النامی - ابوالفرج الببغا - ابوالفرج الواوا - ابونصرنباتہ - ابوفراس حارث بن سعید (یہ سیف الدولہ کا چچیرا بھائی تھا) مشہور شاعر متنبی - ان سب گروہ شعراء میں یہی شخص سب سے زیادہ مشہور ہے - ان میں اُن شعراء کے نام نہیں ہیں جو مستقل طور سے اُس کے دربار سے وابستہ نہیں تھے : ایسے شعراء بہت سے تھے جو اُس کے دربار میں چند روز کے لیے حاضر رہے اور مالا مال ہو کر واپس چلے گئے ؛ مثلاً ابوالحسن علی ' جو "الناشی الاصغر" اور "الحلا" کے نام سے مشہور ہے اس نے سنہ ۳۶۶ ھ میں وفات پائی - ان ہی میں سے ایک اور ابوالقاسم علی بن اسحاق الزاهی ہے - اس نے سنہ ۳۵۲ ھ میں انتقال کیا —

اس میں شک نہیں کہ ان لوگوں پر سیف الدولہ کی بہت دولت صرف ہوتی تھی - اس کے معاوضے میں یہ چھوٹی بات نہیں ہے کہ عربی ادب کی بڑی خدمت ہوئی ' جو اب تک کام آرہی ہے - اس کے علاوہ یہ یاد رکھنا چاہیے کہ اقتضائے زمانہ یہ تھا کہ شعرا تاج داروں کے تاج کے جواہرات سمجھے جاتے تھے - یہ معلوم ہو ہی چکا ہے کہ یہ قریباً وہی زمانہ تھا کہ کسی کی نیک نامی یا بد نامی شعرا کے ہاتھ میں تھی - اگر ان لوگوں نے اپنی پرورش کے بدلے میں سیف الدولہ کی ایسی مدح کی جس سے دس ہزار اشعار کا ایک مجموعہ تیار ہو سکتا ہے ' تو شعراء کا کچھ بڑا احسان نہیں ہے ؛ شاید شعرا بھی اس کو جانتے اور مانتے ہوں کہ شریعت اخلاق میں احسان فراموشی سے بڑا کوئی گناہ نہیں ہے —

لیکن یہ نہ سمجھ لینا چاہیے کہ سیف الدولہ کی بے اندازہ جود و سخا

کی محض یہ وجہ تھی کہ شعراء اُس کی تعریف میں رطب اللسان رهیں - اگر ایسا هوتا بھی تو اُس کے زمانے کے اقتضا کے موافق صحیح بھی هوتا لیکن کیا یہ سمجھہ لینا صحیح هوگا کہ سیف الدولہ اتنا خوشامد پسند تھا کہ وہ اپنی تعریفیں سن کر پھولا رهتا تھا ؟ نهیں - یقیناً نهیں - اس سے مقصود صرف یہ تھا کہ یہ شعرا داد و دهش هی کے ذریعے سے اُس سے وابستہ رهیں اور ترویج و تلقیح علم ادب کا بھی ایک بهانہ هو جائے - هم اخلاف اگر اس کو سیف الدولہ کا احسان نہ سمجھیں تو شاید احسان فراموش هوں گے —

هم اوپر اشارے کر آئے هیں کہ سیف الدولہ کے جود و سخا سے صرف شعراء هی بهرہ ور نہ هوتے تھے ، بلکہ علماء بھی اُس کے دربار سے ویسے هی مستفیض هوتے تھے - چنانچہ علی بن حسین ، المعروف بہ ابوالفرج اصفہانی ، مصنف اغانی ، جو از روئے خاندان اموی تھا ، مگر باوجود اس کے ازروئے مذهب شیعہ تھا - اصبہان کا رهنے والا تھا - سنہ ۲۸۴ ھ ( سنہ ۸۹۷ ع ) میں پیدا هوا اور سنہ ۳۵۶ ھ ( سنہ ۹۶۶ ع ) میں وفات پائی - بغداد میں تعلیم و تربیت پائی - هونے کو تو وہ متعدد کتابوں کا مصنف هے ، مگر اُس کی بڑی شهرت اُس کی بے مثل و لا زوال کتاب " کتاب الاغانی " سے هے - یہ اُس کی پچاس برس کی کمائی هے - اُس نے اس کا ایک نسخہ اپنے قلم سے لکھہ کر سیف الدولہ کے حضور میں پیش کیا اور ایک هزار دینار انعام پائے - سیف الدولہ کی قدر دانی اس سے معلوم هوتی هے کہ اُس نے یہ بیش قرار انعام بھی دیا اور عذر بھی کیا کہ وہ کما حقہ انعام نہ دے سکا * —

ابو نصر الفارابی ، ماوراء النهر کا رهنے والا تھا - فلسفے میں اُس کا یہ درجہ هے کہ معلم ثانی کهلاتا هے - اس نے بغداد میں طب و فلسفہ کی تعلیم پائی - موسیقی کا ماهر کامل مانا جاتا هے - مشهور هے کہ " قانون " کا موجد وهی هے - سیف الدولہ کی شهرت اُسے حلب میں کھینچ لائی - سیف الدولہ کے خوان کرم اور دست سخا سے وہ بھی فیض یاب هوا - آخر تارک الدنیا هوگیا اور دمشق جا رها - یهیں ایک ایک باغ میں درس دیتا تھا - اتنی دور رہ کر بھی وہ سیف الدولہ کے بذل و نوال

* ابن خلکان ، ج ا ص ۳۳۴ - ارشاد الاریب ، ج ا ، ص ۱۳۹ و مابعدہ -

سے محروم نہ رہا۔ اُس کے دربار سے مادام الحیات اُس کو چار درھم روزانہ ملتے تھے۔ اس سے زیادہ لینے سے اُس نے انکار کر دیا اور اسی رقم کو کافی بتلایا، ورنہ ایسا شخص نہ معلوم کتنا کچھہ پاتا۔ اُس نے سنہ ۳۳۹ ھ (سنہ ۹۵۰ ع) میں اسی برس کی عمر پا کر انتقال کیا۔

مشہور نحوی ابو علی حسین بن احمد بن عبدالغفار فارسی مدتوں تک سیف الدولہ کے دربار میں رہا اور اُس کے دست کرم سے بہرہ ور ہوتا رہا۔ اس نے سنہ ۳۶۹ ھ (سنہ ۹۷۹ ع) میں وفات پائی۔

بصرہ اور اہواز کے قاضی ابوالقاسم تنوخی اپنے عہدے سے معزول ہوے تو حلب پہنچے اور سیف الدولہ ہی کی سفارش پر نہ صرف بحال ہوے، بلکہ تنخواہ کا بھی اضافہ پایا۔

سیف الدولہ کے جود و سخا کے قصے اتنے ہیں کہ اتنے طول ہوجانے پر بھی ہم نے کچھہ نہیں بیان کیا۔ اس کے لیے ایک مستقل رسالے کی ضرورت ہے؛ اس لیے ہم اسی پر اکتفا کرتے ہیں۔

---

اب ہم سیف الدولہ کی خانگی زندگی پر نظر ڈالتے ہیں اور یہ دیکھتے ہیں کہ اُس کا سلوک اپنے اعزا کے ساتھہ کیسا تھا۔ ظاہر ہے کہ اس کی تفصیل ملنی محال ہے۔ جو کچھہ ہم معلوم کرسکے ہیں اُس کا خلاصہ یہ ہے کہ:

اپنے عزیزوں اور رشتہ داروں کے ساتھہ اس کا سلوک نہایت اچھا تھا۔ اس نے اپنی والدہ کو ہمیشہ اپنے ساتھہ رکھا۔ ظاہر ہے کہ اُس کی خدمت و اطاعت کو اپنے لیے باعث فخر سمجھا ہوگا۔ اس کی بہن، خولہ، ہمیشہ اس کی ہم درد رہی۔ جس رنگ میں متنبی نے اس کی بہن کا مرثیہ لکھا ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ سیف الدولہ کو اپنی بہن کے انتقال کا بےحد صدمہ ہوا تھا۔

مشہور شاعر اور فارس، ابوفراس حارث بن سعید، اُس کا چچا زاد بھائی تھا۔ سیف الدولہ نے شروع ہی سے اُس کو پرورش کیا اور اپنے دربار کا رکن رکین بنائے رکھا؛ یہاں تک کہ جب کبھی سیف الدولہ حلب سے باہر جاتا تو اسی ابوفراس کو نائب السلطنت اور اپنا قائم مقام بنا جاتا۔

اپنے اعزا سے خوش سلوکی کا سب سے زیادہ قابلِ ذکر اور لائق تعریف وہ سلوک ہے جو سیف الدولہ نے اپنے بڑے بھائی ناصر الدولہ کے ساتھہ مرعی رکھا - ناصر الدولہ بنی بویہ سے شکست کھا کر اُس کے پاس پناہ گزین ہوا - اُس نے اپنے بھائی کو باپ کی جگہ سمجھہ کر اُس کی خدمت بالکل خدمت گاروں کی طرح کی' تاکہ گزشتہ مصائب اور شکست کا خیال ناصر الدولہ کے دل سے محو ہو جائے - اتنا ہی نہیں' بلکہ دربارِ خلافت میں اُس کی سفارش کی اور سعی کر کے بنی بویہ کو ایک رقم خطیر اپنے پاس سے بہ طور جرمانہ ادا کر کے ناصر الدولہ کی مصیبتوں کا خاتمہ کرا دیا - یہ دیکھہ کر افسوس ہوتا ہے کہ ناصر الدولہ نے سیف الدولہ کے اس سلوک کا معاوضہ کچھہ اچھا ادا نہیں کیا - سیف الدولہ کی آخری عمر میں جب یونانیوں نے اُس کو گھیر لیا اور اُس کو مفر کی کوئی صورت نظر نہیں آئی تو اُس نے اپنے بھائی سے مدد چاہی' لیکن یہاں سے صاف جواب دے دیا گیا —

جہاں موقع اور ضرورت ہوتی ہے خود سیف الدولہ بھی عزیز داری کو بالائے طاق رکھہ دیتا ہے - اخشید کے خاندان سے اس نے تعلقات مصاہرت پیدا کیے - مگر جب موقع آیا تو دمشق کو دبا بیٹھا - اس وقت نہ اس نے عزیز داری کا لحاظ کیا' نہ صلح کا خیال کیا' جواب تک قائم تھی - اصلیت یہ ہے کہ یہ مصاہرت بھی سیاسی تھی اور ضرورت بھی سیاسی - ایسے موقعوں پر فلاں ابن فلاں چیزے نیست ! —



قوانین قدرت سب پر یکساں حاوی ہیں اور اُس ملک الملوک کے نزدیک شاہ و گدا کا کوئی امتیاز نہیں - بادشاہ اپنے تخت پر ٹھیک اُسی طرح جان آفرین کو اپنی جان سونپتا ہے' جیسے ایک گدائے بے نوا خاک پر - مبارک ہیں وہ جو (شاہ ہوں یا گدا) اپنا نام نیک دنیا میں چھوڑ جائیں اور دنیا میں نہ ہونے پر بھی اخلاف کے لیے باعث رحمت و برکت ہوں —

سیف الدولہ کی آخری عمر سخت پریشانیوں اور مشکلات میں گزری - اندرونی و بیرونی دشمن اس کو گھیرے ہوئے تھے - یونانی اس کی سرحد پر برابر منڈلا رہے تھے - اس کے رفقائے کار اسے چھوڑ چکے تھے - ان میں سے اکثر نے اسے دغا دی - مسلسل

افکار اور بیماری سے وہ کمزور ہوچکا تھا اور اس قابل نہ رہا تھا کہ ان مشکلات کا سد باب کرسکے۔ اس کی یہ حالت ہوگئی تھی کہ وہ گھوڑے پر بھی سوار ہونے سے مجبور ہوگیا تھا۔ مگر واہ رے سیف الدولہ! اسی زمانے میں اس کی ہمت و پامردی و ثابت قدمی کا سب سے زیادہ اظہار ہوتا ہے اور کوئی واقعہ ایسا نہیں ملتا کہ جس سے یہ معلوم ہو کہ وہ گھبرایا ہوا ہے۔ اس کی فطری مستقل مزاجی جوں کی توں قائم رہی۔ کچھ شک نہیں کہ وہ اس اطمینان کو لیے ہوئے دنیا سے گیا ہو کہ جو کام مجھے تفویض ہوا تھا وہ میں نے بہ احسن وجہ پورا کردیا۔ ایسی موت پر ہزار زندگیاں قربان ہیں۔ مرتے دم اس نے اپنے بیٹے کے لیے ایک وسیع اور پرامن سلطنت چھوڑی اور باقی اخلاف کے لیے بے بہا خزانے۔ ارحم الراحمین اس کی قبر کو ٹھنڈا رکھے آمین —

